جدید سلیم کے مطابق



# سلسلۂ حساب نمبر 4

## پرائمری کی چوتھی جماعت کے واسطے

مؤلفۂ

مولوی عبداللہ خاں سابق سیکنڈ ماسٹر
گورنمنٹ سنٹرل ماڈل سکول لاہور

جس کو

جناب ڈائرکٹر صاحب بہادر سررشتۂ تعلیم پنجاب و ٹیکسٹ بک کمیٹی پنجاب نے مدارس پرائمری کی چوتھی جماعت کے طلبا کے لئے ٹیکسٹ بک مقرر فرمایا

سنہ ۱۹۲۱ء

لالہ عطر چند کپور اینڈ سنز نے اپنے مطبع کپور آرٹ پرنٹنگ ورکس واقع گوالمنڈی لاہور میں باہتمام لالہ گوراندتا مل مینجر طبع کیا

اِس

ناچیز کتاب کو

جناب

ایچ - ڈی نولٹن صاحب بہادر

پرنسپل سنٹرل ٹریننگ کالج لاہور

کے

نامِ نامی سے نامزد کیا جاتا ہے

گر قبول افتد زہے عزّو شرف

عبداللہ خاں

# دیباچہ

یہ کتاب سلسلۂ حساب کا چوتھا نمبر ہے۔ اس میں
صرف وہ قاعدے درج ہیں جو ڈائرکٹر صاحب بہادر
سررشتۂ تعلیم پنجاب نے پرائمری کی چوتھی جماعت کے لئے
مثل میں تجویز فرمائے ہیں ۔

اس کتاب میں سود کے سوالوں کو حل کرنے کے
دونو طریق ہم نے طلبا کو بتائے ہیں۔ ایک تو معمولی
دوسرا دیسی جو مہاجن - بیوپاری اور دیہات کے
زمیندار بنکوں کے کارکن استعمال میں لاتے ہیں ۔
سود دریافت کرنے کا دیسی طریق طلبا کو بتانا
نہایت ضروری ہے ۔ کیونکہ وہ ابھی تک کسور عام سے
ناآشنا ہیں ۔ اور بغیر کسور عام کی واقفیت کے معمولی
طریق سے سود کے سوالات مشکل سے حل ہوتے
ہیں ۔ حالانکہ سود کے قاعدے کو اس جماعت میں رکھنے
سے مقصد یہ ہے کہ جو طالب علم پرائمری کی اعلیٰ
جماعت پاس کر چکے ۔ وہ اس لائق ہو جائے ۔ کہ سود
کے سوال بلا تکلف حل کر سکے ۔ علاوہ اس کے
کوآپریٹو سوسائٹیوں کے حساب و کتاب کا جزو اعظم

بھی سود کا قاعدہ ہے۔ اگر کوئی طالب علم سود کے سوال نکالنے سے عاری ہے۔ تو کواپریٹو سوسائٹیوں کے عملی کام میں اُسے دستگاہ ہونی ناممکن ہے۔ حالانکہ گورنمنٹ کا منشا یہ ہے۔ کہ پرائمری کا امتحان پاس کرنے کے بعد طالب علم اس لائق ہو جائے۔ کہ اگر ضرورت پڑے۔ تو وہ کسی کواپریٹو بنک یا سوسائٹی میں کام کر سکے + پس اُستادوں کو چاہیئے کہ جب وہ کواپریٹو سوسائٹیوں کا باب طلبا کو پڑھائیں۔ تو جہاں ضرورت محسوس کریں۔ طلبا سے سود کے سوال حل کرائیں +

سطحات کے پیمانے اور قدیمی پیمائش کا قاعدہ پڑھانے میں اس بات کو یاد رکھنا نہایت ضروری ہے۔ کہ جہاں تک ممکن ہو۔ عملی کارروائی پر زیادہ زور دیا جائے۔ مثلاً جس کمرے میں جماعت بیٹھتی ہو اُس کی پیمائش گز یا فٹ سے ماپ کر لڑکوں کو ذہن نشین کراؤ۔ اور جب تک لڑکے اس لائق نہ ہو جائیں کہ کسی معمولی سطح کو صرف نظر سے دیکھ کر یہ نہ بتا سکیں کہ یہ تخمیناً اس قدر ہے۔ تو سمجھو کہ ہمیں اُن کو تعلیم دینے میں ابھی پوری کامیابی نہیں ہوئی +

انجمن ہائے امداد باہمی کے طریقۂ حساب کو سکیم

میں رکھنے کا ایک مقصد یہ بھی ہے۔کہ طالب علم اشیا کی قیمت دریافت کرنے پر عادی ہو جائیں۔کیونکہ یہ انجمنیں اس قسم کا لین دین بھی کرتی ہیں۔اور جو سائٹیاں اور کلبیں کواپریٹو اصولوں پر مدرسوں میں قائم ہوئی ہیں۔ وہ تو صرف اسی قسم کے کام کرتی ہیں۔پس یہی وجہ ہے کہ ہم نے پھیلاوٹ کے قاعدے کو اس کتاب میں جگہ دی ہے۔اگر تجارت کا قاعدہ اس جماعت میں ہوتا۔ تو پھر اسے کے درج کرنے کی چنداں ضرورت نہ ہوتی + بل۔بیچک وغیرہ کا بھی ہم نے مختصر بیان کیا ہے۔اس کی بھی کواپریٹو سسٹم آف اکونٹس میں اکثر ضرورت پڑتی ہے۔ اُستاد کو چاہیئے۔کہ جب کواپریٹو سسٹم آف اکونٹس کا بیان پڑھائے۔ تو جن باتوں کا ہم نے اوپر ذکر کیا ہے۔اُنہیں مدِ نظر رکھے +

لاہور
۲۰۔ مارچ ۱۹۲۰ء

عبد اللہ خاں

# فہرست مضامین

# سلسلۂ حساب نمبر ۴

## وزن۔ وقت۔ گنتی۔ کاغذ
## لمبائی اور سطح کے پیمانے

### وزن کے پیمانے

دیکھو بنیا اپنے گاہکوں کے ہاتھ کس طرح سودا بیچتا ہے۔ ترازو کے ایک پلڑے میں تو لوہے کے بٹ



ڈالتا ہے۔ اور دوسرے میں آٹا۔ گھی۔ دال یا جو چیز گاہک مانگے۔ چڑھاتا ہے۔ اگر سودے کا بوجھ بٹّوں سے زیادہ ہو۔ تو وہ پلڑا جس میں سودا ہے۔ جھک جاتا ہے۔ اور اب بنیا اس میں سے اس قدر سودا نکال لیتا ہے۔ کہ دونو پلڑے برابر ہوجائیں۔ اور اگر سودے کا بوجھ بٹّوں سے کم ہو۔ تو پلڑا اوپر اُٹھ جاتا ہے۔ اور بنیا اس میں اَور سودا ڈال کر دونو طرف کا بوجھ برابر کر دیتا ہے +

ہر ایک چیز کی قیمت اس کے بوجھ یا وزن کے موافق ہوتی ہے۔ اگر وزن زیادہ ہوگا۔ تو قیمت زیادہ ہوگی۔ اگر کم ہوگا۔ تو قیمت بھی اُتنی ہی کم ہوگی + بعض لوگوں کو زیادہ چیز درکار ہوتی ہے۔ اور بعضوں کو کم۔ اس لئے آسانی کے واسطے بٹ بھی چھوٹے بڑے ہوتے ہیں + اب ہم وزن کے پیمانے جدول کی صورت میں ایک جگہ لکھ کر دکھلاتے ہیں:۔

**نوٹ**۔ اِس کتاب اور اِس سے اگلی کتابوں میں انگریزی ہندسے استعمال کئے جائینگے۔ اُن کی شکلیں ایک سے دس تک حسب ذیل ہیں :۔

1، 2، 3، 4، 5، 6، 7، 8، 9، 10 +

# وزن کے پیمانوں کی جدول

| | | |
|---|---|---|
| 4 دھان | = | ایک رتی |
| 8 رتی | = | ایک ماشہ |
| 12 ماشے | = | ایک تولہ |
| $2\frac{1}{2}$ تولے | = | آدھی چھٹانک |
| 5 تولے | = | ایک چھٹانک |
| 2 چھٹانک | = | آدھ پاؤ |
| 4 چھٹانک | = | ایک پاؤ |
| 2 پاؤ | = | آدھ سیر |
| 2 آدھ سیر | = | سیر |
| 5 سیر | = | پنسیری |
| 2 پنسیری | = | دھڑی |
| 4 پنسیری | = | دھون یا ادھن |
| 2 دھون | = | ایک من |

**نوٹ ۱**۔ اگر آدھی چھٹانک سے کم وزن کی چیز تولنی ہو۔ تو بنئے اُسے پیسوں سے تولتے ہیں ۔ اور ایک چھٹانک کا وزن 9 پیسے بھر شمار کرتے ہیں۔

**نوٹ 2**۔ سونا چاندی تولنے میں صرف تولے۔ ماشے اور رتی کے وزن کام میں آتے ہیں ۔ اُس چھوٹی ترازو کو جس میں سُنار سونا چاندی اور عطار دوا تولتے ہیں اور جس

کے نلکرم میں سوئی لگی ہوتی ہے۔ کانٹا کہتے ہیں +

**نوٹ ۳**۔ اُستاد کو چاہیئے۔ کہ اصلی وزن بچّوں کو دکھائے اور ترازو یا کانٹے میں اشیا کا وزن کرائے +

## حل کی ہوئی مثالیں

**مثال ۱**۔ 8 من میں کتنے ماشے ہوتے ہیں ؟

| | |
|---|---|
| 8 من | چونکہ ایک من کے 40 سیر |
| 40 | ہوتے ہیں۔ اس لئے ہم نے |
| 320 سیر | 8 من کو 40 سے ضرب دیا۔ |
| 16 | تو 320 سیر حاصل ہوئے۔ |
| 5120 چھٹانک | پھر 320 کو 16 سے ضرب دیا۔ |
| 5 | تو 5120 چھٹانکیں حاصل |
| 25600 تولے | ہوئیں۔ کیونکہ ایک سیر = 16 |
| 12 | چھٹانک۔ پھر 5120 چھٹانکوں |
| 307200 ماشے | کو 5 سے ضرب دیا + تو |

25600 تولے حاصل ہوئے۔ کیونکہ ایک چھٹانک 5 تولے کی ہوتی ہے۔ اب 25600 تولے کو 12 سے ضرب دیا۔ تو 307200 ماشے حاصل ہوئے۔ کیونکہ 12 ماشے کا ایک تولہ ہوتا ہے +

**مثال ۲**۔ ایک شخص کے پاس 5 من 7 پنسیری 4 سیر 9 چھٹانک گھی ہے۔ بتاؤ۔ اُس کے پاس کل

کتنے تولے گھی ہے ؟

| من | | پنسیری | | سیر | | چھٹانک |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 5 | // | 4 | // | 4 | // | 9 |

8
---
پنسیری 44
5
---
سیر 224
16
---
چھٹانک 3593
5
---
17965 تولے جواب +

مثال 3 - 58654 تولوں کے من سیر وغیرہ بناؤ +

| | | |
|---|---|---|
| 5 | تولے 58654 | |
| 16 | چھٹانک 11730 | تولے 4 // |
| 40 | سیر 7345 | چھٹانک 10 // |
| | من 183 | سیر 25 // |

پس 183 من 25 سیر 10 چھٹانک 4 تولے جواب حاصل ہوا +

**نوٹ** - اِس سوال اور پہلے دو سوالوں کے عملوں میں یہ فرق ہے - کہ اُن میں بڑے نام کی مقدار کو ہم نے ضرب کے قاعدے سے چھوٹے نام کی رقموں میں تحویل کیا - اور

اِس سوال میں چھوٹے نام کی مقدار کو تقسیم کے عمل سے بڑے نام کی مقداروں میں تحویل کیا۔ پہلے عمل کا نام **تحویل صعودی** ہے۔ اور دوسری کا **تحویل نزولی**۔

اِن عملوں کی صحت اِس طرح ہو سکتی ہے۔ کہ اگر جواب چھوٹے نام کی مقدار میں آئے۔ تو اُسے تقسیم کے قاعدے سے پھر بڑے نام کی مقداروں میں تحویل کرو۔ اور اگر جواب بڑے نام کی مقدار میں آئے۔ تو اُسے ضرب کے قاعدے سے چھوٹے نام کی مقدار میں تحویل کرکے جواب کی جانچ کرلو۔

## سوالاتِ نمبر ۱

### زبانی مشق کے لئے

1. ایک شخص نے 5 سیر گھی خریدا۔ بتاؤ۔ اُس کے پاس کتنے تولے گھی ہے؟
2. اگر ایک ڈبل روٹی کا وزن آدھ پاؤ ہو۔ تو بتاؤ۔ ایک من آٹے کی کتنی ڈبل روٹیاں پک سکتی ہیں؟
3. ایک شخص کے پاس 24 تولے سونا ہے۔ بتاؤ۔ اس سونے سے چھ چھ ماشے کی کتنی انگوٹھیاں تیار ہو سکتی ہیں؟
4. مَیں نے 30 سیر مٹھائی اپنے دوستوں میں بانٹی۔ اگر ہرایک کو آدھ پاؤ ملے۔ تو بتاؤ۔ مَیں نے

کتنے دوستوں میں مٹھائی بانٹی ؟

5 2 تولے سونے کی رتیاں بناؤ ۔

6 اگر ایک مرغی آدھ پاؤ دانہ ہر روز کھائے۔ تو بتاؤ۔ 16 مرغیاں 5 دن میں کتنے سیر دانہ کھائینگی ؟

7 اگر سونے کا بھاؤ 24 روپے تولہ ہو ۔ تو ایک رتی سونے کی قیمت بتاؤ ۔

8 میں نے 5 سیر گھی 12 روپے کو خریدا۔ 10 چھٹانک گھی کی قیمت دریافت کرو ۔

9 چاندی کے ایک گلاس کا وزن آدھ سیر ہے ۔ اگر چاندی کا بھاؤ 14 آنے تولہ ہو۔ تو بتاؤ۔ گلاس کی قیمت کیا ہے ؟

10 اگر ایک سیر بنفشہ کی قیمت 2 روپے ہو۔ تو بتاؤ۔ ایک آنے کا کتنے تولے بنفشہ آئیگا ؟

تحریری مشق کے لیئے

تحویل کرو :-

11 22 من کو چھٹانکوں میں ۔

12 117 " " تولوں " ۔

13 11 " " پاؤں " ۔

14 3 من 5 پنسیری کو چھٹانکوں میں ۔

15 5 سیر 3 پاؤ ایک چھٹانک کو تولوں میں ۔

16 ایک پنسیری 13 چھٹانک 4 تولے کو تولوں میں ۔

17 19 من 13 سیر 7 چھٹانک کو تولوں میں +

18 13 ” 5 پنسیری ایک سیر 3 چھٹانک کو تولوں میں +

19 32425 چھٹانکوں کو منوں میں +

20 10000 تولوں ” سیروں ” +

21 12345 چھٹانکوں ” منوں ” +

22 56003 تولوں ” ” ” +

23 10050 پاؤوں ” ” ” +

24 640000 تولوں ” ” ” +

25 ایک تولہ 6 ماشے 4 رتی کو دھانوں میں +

26 12 ماشے 4 رتی کو دھانوں میں +

27 17 تولے 5 ماشے ایک رتی 2 دھان کو دھانوں میں +

مفصلۂ ذیل سوالوں میں حاصلِ جمع دریافت کرو :-

28

| سیر | پاؤ | چھٹانک |
|---|---|---|
| 5 | 1 | 2 |
| 3 | 3 | 1 |
| 1 | 2 | 3 |
| 4 | 1 | 2 |

29

| پنسیری | سیر | چھٹانک |
|---|---|---|
| 1 | 4 | 9 |
| 2 | 1 | 15 |
| 1 | 0 | 11 |
| 2 | 3 | 7 |

مفصلۂ ذیل سوالوں میں حاصل تفریق دریافت کرو :-

**30**

| سیر | چھٹانک | تولے |
| --- | --- | --- |
| 17 | 12 | 2 |
| 6 | 14 | 3 |

**31**

| من | سیر | چھٹانک |
| --- | --- | --- |
| 223 | 8 | 3 |
| 78 | 24 | 13 |

**32**

| من | سیر | چھٹانک |
| --- | --- | --- |
| 540 | 10 | 12 |
| 196 | 27 | 15 |

**33**

| من | سیر | چھٹانک | تولے |
| --- | --- | --- | --- |
| 4958 | 17 | 3 | 2 |
| 3709 | 33 | 10 | 4 |

**34**

| تولے | ماشے | رتی |
| --- | --- | --- |
| 1763 | 3 | 5 |
| 800 | 6 | 7 |

**35**

| ماشے | رتی | دھان |
| --- | --- | --- |
| 10 | 1 | 1 |
| 3 | 3 | 3 |

36 للعے (36 شمار) کو 3 سے ضرب دو ۔

37 27 من 5 سیر 12 چھٹانک ایک تولے کو 10 سے ضرب دو ۔

38 17 سیر ایک پاؤ 3 چھٹانک 4 تولے کو 24 سے ضرب دو ۔

39 5 من ½16 سیر ایک چھٹانک 3 تولے کو 36 سے ضرب دو ۔

40 ایک پنسیری 4 سیر 12 چھٹانک 4 تولے کو 63 سے ضرب دو +

41 7 سیر 15 چھٹانک 2 تولے کو 13 سے ضرب دو +

42 سامے من 6 پنسیری 3½ شمار کو 123 سے ضرب دو +

43 5 تولے 4 ماشے 3 رتی 2 دھان کو 11 سے ضرب دو +

44 15 تولے 9 ماشے کو 42 پر تقسیم کرو +

45 5 سیر 9 چھٹانک 2 تولے کو 3 پر تقسیم کرو +

46 37 + 8 " 3 " " 7 " " " " +

47 7 من 25 سیر 13 چھٹانک کو 15 پر تقسیم کرو +

48 2605 من 23 سیر کو 48 پر تقسیم کرو +

49 سونے کے ایک کڑے کا وزن 12 تولے 4 ماشے 6 رتی ہے۔ بتاؤ۔ ایسے 12 کڑوں کا وزن رتیوں میں کس قدر ہوگا؟

50 ایک شکر کی بوری کا وزن 2 من 8 سیر 6 چھٹانک ہے۔ بتاؤ۔ اس طرح کی 15 بوریوں کا وزن کیا ہوگا؟

51 ایک شخص نے ایک دکان سے 500 من 35 سیر 6 چھٹانک گیہوں خریدے۔ اور اسی دن اُن

میں سے 2 3/4 38 من 9 سیر چھٹانک گیہوں فروخت کر دیئے۔ بتاؤ۔ اب اُس کے پاس کتنے گیہوں ہیں ؟

52 اگر ایک رتی مُشک کسی دوا کی 8 گولیوں میں پڑے۔تو 500 تولے مُشک کتنی گولیوں میں پڑیگا ؟

53 ایک بنئے کا سیر 2 تولے 5 ماشے 6 رتی کم ہے۔ اگر وہ اس سیر سے 25 سیر گھی تول کر اپنے گاہکوں کے ہاتھ فروخت کرے۔ تو بتاؤ۔اُس کے گاہکوں کو اصل میں کتنا گھی ملیگا ؟ اور بنئے کو اس دغابازی سے کتنا گھی بچ رہیگا ؟

54 ایک رسالے میں 800 سوار ہیں۔اگر ہر ایک سوار کو آدھ پاؤ گھی روزانہ ملے۔تو 25 دن میں اُنہیں کتنے کا گھی ملیگا ؟ گھی کا نرخ ایک سیر 4 چھٹانک فی روپیہ ہے۔

55 لارڈ منٹو کی آمد پر لاہور کے تمام طالب علموں میں پاؤ پاؤ بھر مٹھائی تقسیم ہوئی۔اگر کل مٹھائی کا وزن جو تقسیم ہوئی 62 من 2 سیر ہو۔تو بتاؤ۔ کتنے طالب علموں میں مٹھائی تقسیم ہوئی ؟

56 ایک رسالے میں 900 گھوڑے ہیں۔اور ہر ایک گھوڑے کو ہر روز 4 سیر 8 چھٹانک دانہ ملتا ہے۔ بتاؤ۔ ایک مہینے میں کل کتنا دانہ خرچ

ہوگا؟ (مہینہ 30 دن کا شمار کرو) +

# وقت کے پیمانے

## انگریزی

| | | |
|---|---|---|
| 60 سکنڈ | = | ایک منٹ |
| 60 منٹ | = | ایک گھنٹہ |
| 24 گھنٹے | = | ایک دن (دن سے مراد دن رات ہے) |
| 7 دن | = | ایک ہفتہ |
| 4 ہفتے یا 30 دن | = | ایک مہینہ |
| 12 مہینے یا 52 ہفتے | = | ایک سال |
| نیز 365 یا 366 دن | = | ایک سال |

جتنی دیر میں کوئی آدمی ایک سے ساٹھ تک کی گنتی نہ تو بہت جلد نہ بہت آہستگی سے گنے اور درمیان میں کہیں نہ ٹھیرے۔ اتنی دیر کو ایک منٹ کہتے ہیں +

آسانی کے لئے 4 ہفتے کا ایک مہینہ اور 52 ہفتے کا ایک سال شمار کرتے ہیں۔ لیکن دراصل 4 ہفتے کے دن مہینے کے اور 52 ہفتے کے دن سال کے دنوں سے کم ہوتے ہیں +

انگریزی مہینوں کے نام اور اُن کے دنوں کی تعداد

حسب ذیل ہے :-

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| جنوری | 31 | دن | جولائی | 31 | دن |
| فروری | 28 | " | اگست | 31 | " |
| مارچ | 31 | " | ستمبر | 30 | " |
| اپریل | 30 | " | اکتوبر | 31 | " |
| مئی | 31 | " | نومبر | 30 | " |
| جون | 30 | " | دسمبر | 31 | " |

اگر ہم ان تمام مہینوں کے دن جمع کریں۔ تو کل 365 دن ہوتے ہیں۔اسے معمولی سال کہتے ہیں۔ اصل میں سال 365 دن 5 گھنٹے 48 منٹ 48 سکنڈ کا ہوتا ہے۔پس معمولی سال اصل سال سے 5 گھنٹے 48 منٹ 48 سکنڈ چھوٹا ہؤا۔ یہ کمی اس طرح پوری کرتے ہیں۔کہ ہر چوتھے برس فروری کا مہینہ 29 دن کا شمار کیا جاتا ہے۔اور وہ سال جس میں یہ مہینہ آئے۔لیپ کا سال کہلاتا ہے۔لیپ کے سال کی پہچان یہ ہے۔کہ اگر کسی سنہ کو 4 پر تقسیم کریں۔ اور اگر وہ پورا تقسیم ہو جائے۔ تو سمجھ لو۔کہ یہ لیپ کا سال ہے۔ مثلاً ۱۸۹۲ء لیپ کا سال ہے۔ کیونکہ ۱۸۹۲ چار پر پورا پورا تقسیم ہو جاتا ہے۔ اس طریقے سے بھی ہر 4 سال کے بعد 44 منٹ 48 سکنڈ کا فرق پیدا ہو جاتا ہے۔اور اس زیادتی

کو اس طرح پورا کرتے ہیں۔کہ ۴۰۰ برس میں ۱۰۰ کی بجائے ۹۶ لیپ کے سال شمار کئے جاتے ہیں۔ یہ دریافت کرنے کے لئے کہ آیا کسی پوری صدی کا سال لیپ کا ہے یا نہیں۔ یہ طریقہ استعمال کرتے ہیں۔کہ اُس عدد کو جو پوری صدیاں ظاہر کرتا ہے۔ چار پر تقسیم کر دیتے ہیں۔اگر کچھ باقی نہ بچے۔ تو سمجھو۔کہ یہ سال لیپ کا ہے۔اور اگر پورا تقسیم نہ ہو۔تو معمولی۔ مثلاً ۱۹۰۰ء معمولی سال ہے۔کیونکہ ۱۹ کو جب ۴ پر تقسیم کرتے ہیں۔تو 3 باقی بچتے ہیں۔ اور ۲۰۰۰ء لیپ کا سال ہے۔کیونکہ ۲۰ کا عدد جو صدیوں کی تعداد ظاہر کرتا ہے۔چار پر پورا پورا تقسیم ہو جاتا ہے ۔

ان شعروں کو جن سے ہر مہینہ کے دنوں کی تعداد ظاہر ہوتی ہے۔ حفظ یاد کر لینا چاہیئے ۔

تیس ہیں دن ستمبر کے — اپریل جون نومبر کے
فروری کے اٹھائیس — باقی سب کے اِک اور تیس
فروری جب لیپ کا آئے — اٹھائیس پر ایک بڑھائے

**نوٹ ۱**۔ ہندی مہینوں کے نام یہ ہیں۔ چیت۔ بساکھ۔ جیٹھ۔ اساڑھ۔ ساون۔ بھادوں۔ اسوج۔ کاتک۔ منگسر یا مگھر۔ پوہ۔ ماگھ۔ پھاگن ۔

**نوٹ ۲**۔ مسلمانوں کے مہینوں کے نام یہ ہیں:-

محرم - صفر - ربیع الاوّل - ربیع الثانی - جماد الاوّل - جماد الثانی - رجب - شعبان - رمضان - شوال - ذیقعد - ذوالحجہ۔

## دیسی

60 پل = ایک گھڑی

$7\frac{1}{2}$ گھڑی = ایک پہر

8 پہر = ایک دن (دن سے مراد دن رات ہے)

ان پیمانوں کا رواج روز بروز اُٹھتا جاتا ہے۔ کیونکہ ان سے وقت کا اندازہ ٹھیک نہیں لگتا۔

# حل کی ہوئی مثالیں

**مثال ۱** - 4 دن 22 گھنٹے 35 منٹ 45 سکنڈ کے سکنڈ بناؤ -

| دن | گھنٹے | منٹ | سکنڈ |
|---|---|---|---|
| 4 | 22 | 35 | 45 |

4
× 24
= 118 گھنٹے
× 60
= 7115 منٹ
× 60
= 426945 سکنڈ جواب۔

**نوٹ** - اِس طرح کے سوال حل کرنے میں ضرب

اور جمع کا عمل ایک ہی دفعہ کر لینا چاہئے ‌+
مثلاً $24 \times 4 + 22 = 118$ کا عمل ہم نے ایک ہی دفعہ کر لیا ہے +

**مثال 2** - 475302 سکنڈوں کے دن وغیرہ بناؤ -

| | | | |
|---|---|---|---|
| 60 | 475302 | | |
| 60 | 7921 | + 42 | سکنڈ |
| 24 { 4 | 132 | ″ 1 | منٹ |
| 6 | 33 | ″ 0 } 12 | گھنٹے |
| | دن 5 | ″ 3 | |

پس 5 دن 12 گھنٹے ایک منٹ 42 سکنڈ جواب +

**مثال 3** - ایک شخص 9 - جون کو سفر پر گیا - اور 25 - نومبر کو گھر واپس آیا - بتاؤ - وہ کتنے دن سفر میں رہا ؟

| | | |
|---|---|---|
| جون کے دن | = | 22 (8 - 30) |
| جولائی ″ ″ | = | 31 |
| اگست ″ ″ | = | 31 |
| ستمبر ″ ″ | = | 30 |
| اکتوبر ″ ″ | = | 31 |
| نومبر ″ ″ | = | 25 |

پس تعداد مطلوب = 170 جواب +

**مثال 4** - اگر ۱۲- جولائی کو منگل کا دن ہو - تو بتاؤ 15- اکتوبر کو کیا دن ہوگا ؟

اوّل ہم نے ۱۲- جولائی سے 15- اکتوبر تک دنوں کی تعداد دریافت کی +

| | | | |
|---|---|---|---|
| جولائی کے دن | | = | ۲۰ |
| اگست | " " | = | 31 |
| ستمبر | " " | = | 30 |
| اکتوبر | " " | = | 15 |
| ∴ کل دنوں کی تعداد | | = | 96 |

چونکہ ایک ہفتہ ۷ دن کا ہوتا ہے - اور ہر ۷ دن کے بعد پھر وہی دن آتا ہے - اس لئے ہم نے 96 کو ۷ پر تقسیم کیا - تو 96 ÷ 7 = 13 ہفتے 5 دن حاصل ہوئے +

پس ۱۲- جولائی سے پورے 13 ہفتے گزرنے کے بعد پہلا دن بُدھ ہوگا +

لیکن چونکہ 5 دن پورے بڑھ گئے ہیں - اس لئے بُدھ کے بعد 4 دن اور لینے چاہئیں - اس طرح 15- اکتوبر اتوار کے دن ہوگی -

اور یہی جواب ہے +

**مثال 5**

15 دن میں کتنے پل ہوتے ہیں ؟

15 دن
8
___
120 پہر
7
___
840
60
___
900 گھڑی
60
___
54000 پل جواب ❖

**نوٹ**۔ اگر کسی عدد کو آدھے سے ضرب دینی ہو۔ تو اُس عدد کا آدھا لے لینا چاہئے۔ مثلاً 120 کو $7\frac{1}{2}$ کے ساتھ ضرب دینا چاہتے ہیں۔ تو اوّل ہم نے 120 کو 7 سے ضرب دیا۔ تو پھر 120 کا آدھا لے کر حاصلِ ضرب میں جمع کر دیا ❖

## سوالات نمبر 2

### زبانی مشق کے لئے

1 15 سال 8 مہینوں کے مہینے بناؤ ❖

2 یکم جنوری ۱۹۰۹ء سے ۱۲ - مارچ ۱۹۰۹ء تک کتنے دن ہوتے ہیں ؟

3 ایک پہر کے پل بناؤ ❖

4 ایک شخص 12 - جون کو کلکتے گیا - اور 18 - اگست کو واپس آیا - بتاؤ - وہ کتنے دن سفر میں رہا ؟

5 اگر 2- جنوری کو سنیچر کا دن ہو- تو بتاؤ- 13 فروری کو کیا دن ہوگا ؟

6 اگر کوئی لڑکا 6- مئی کو پیدا ہوا ہو- تو بتاؤ- 27- جولائی کو کونسا دن کا ہوگا ؟

## تحریری مشق کے لیے

7 2 سال 6 مہینے 25 دن 6 پہر 5 گھڑی 22 پل کے پل بناؤ ۔

8 5 سال 2 مہینے 20 دن 5 پہر 4 گھڑی 48 پل کو 15 سے ضرب دو ۔

9 120 سال 3 مہینے 2 دن 4 پہر 24 پل کو 12 پر تقسیم کرو ۔

10 6 گھنٹے 12 منٹ 45 سکنڈ کو سکنڈوں میں تحویل کرو ۔

11 3 دن 9 گھنٹے 16 منٹ کو سکنڈوں میں تحویل کرو ۔

12 5000 سکنڈ کے جتنے دن گھنٹے وغیرہ ہوں بتاؤ ۔

13 76851 " " " " " " " " "

14 3- جنوری سے 7- اپریل 1887ء تک کتنے دن ہوئے؟ (پہلا اور پچھلا دونو دن حساب میں لگاؤ) ۔

15 24- فروری سے 7- دسمبر 1705ء تک کتنے دن ہوئے ؟

16 30 - دسمبر 1883ء 30 - مارچ 1886ء تک کتنے دن ہوئے ؟

17 اگر پہلی جنوری 1885ء پیر کے دن ہو - تو بتاؤ - اسی سال میں 20 - جون کس دن ہوگی ؟

18 رحیم بخش 25 - اکتوبر 1825ء کو پیدا ہوا - اور یکم جنوری 1875ء کو مر گیا - بتاؤ - وہ کتنا عرصہ زندہ رہا ؟

19 ایک ریل گاڑی صبح کو 7 بجکر 18 منٹ پر مقام الف سے روانہ ہوتی ہے - اور اسی دن رات کو 9 بجکر 47 منٹ پر مقام ب پر پہنچ جاتی ہے - بتاؤ - اس ریل گاڑی کو مقام الف سے ب تک سفر طے کرنے میں کتنے سکنڈ لگتے ہیں ؟

20 15 دن میں کتنے پل ہوتے ہیں ؟

21 اگر 8 سالوں میں سے پہلا سال 1904ء ہو - تو بتاؤ - ان 8 سالوں میں کل کتنے دن ہونگے ؟

## گنتی کے پیمانے

| | | |
|---|---|---|
| 12 چیزیں | = | ایک درجن |
| 12 درجن | = | ایک گروس |
| 20 چیزیں | = | ایک کوڑی |

# کاغذ گننے کے پیمانے

24 تختے = ایک دستہ

20 دستے = ایک رم

# حل کی ہوئی مثالیں

**مثال ۱** - میں نے 3 گروس پنسلیں ۱۰ روپے 2 آنے کو خریدیں - بتاؤ مجھے ایک پنسل کتنے پیسوں میں پڑی؟

کل پنسلوں کی تعداد = $12 \times 12 \times 3$

= 432

" " " قیمت = $(2 + 16 \times 10)$ آنے

= 648 پیسے

پس ایک پنسل " " = $(432 \div 648)$ پیسے

= ایک پیسہ ایک دھیلا جواب ۔

**مثال 2** - ایک کتاب کے 192 صفحے ہیں - اگر ایک تختے میں 32 صفحے نکلیں - تو بتاؤ 5000 کتابیں چھاپنے میں کتنا کاغذ لگیگا؟

∵ کاغذ کے تختوں کی تعداد جو ایک کتاب کے لئے درکار ہے } = $32 \div 192$

= 6

∴ کاغذ جو 5000 کتابوں کے لئے درکار ہے } = (5000 × 6) تختے

= (20 × 25 ÷ 30000) رم

= 60 رم جواب ٭

## سوالات نمبر 3

1 ۔ 5683 درجنوں میں کتنی چیزیں ہوتی ہیں ؟

2 ۔ 27181 چیزوں " " " اور ملائیں ۔ کہ ان کی پوری کوڑیاں بن جائیں ؟

3 ۔ 6868 کوڑیوں میں کتنی چیزیں اور ملائیں ۔ کہ ان کی پوری درجنیں بن جائیں ؟

4 ۔ 54 رم 12 دستے 21 تختوں میں کتنے تختے جمع کریں ۔ کہ پورے 58 رم ہو جائیں ؟

5 ۔ 15 رم 7 دستے 12 تختوں کو 122 سے ضرب دو ٭

6 ۔ ایک بکس میں 9 گروس پنسلیں ہیں ۔ کل پنسلوں کی تعداد اکائیوں میں بیان کرو ٭

7 ۔ کاغذ کے 5 رموں میں کتنے تختے نکلیں گے ؟

8 ۔ میرے پاس 654 قلم ہیں ۔ بتاؤ ۔ ان کے کتنے پورے گروس بن سکتے ہیں ۔ اور کتنے قلم باقی رہتے ہیں ٭

9 ۔ 4564 تختوں کو رموں اور دستوں میں تحویل کرو ٭

10 ایک سوداگر نے 65 گروس بٹن خریدے۔ ان میں سے اُس نے 45 گروس 8 درجن اور 10 بٹن بیچ ڈالے۔ بتاؤ۔ اب اُس کے پاس کتنے بٹن باقی ہیں؟
(جواب گروس۔ درجن اور اکائیوں میں دو)۔

11 ایک کتاب 128 صفحے کی ہے۔ اور ایک تختے میں 16 صفحے نکلتے ہیں۔ بتاؤ۔ ایسی ایک ہزار کتابیں چھاپنے میں کس قدر کاغذ درکار ہوگا؟

12 45 درجن انڈے 32 کوڑی انڈوں سے کس قدر کم یا زیادہ ہوتے ہیں؟

# لمبائی ماپنے کے پیمانے

## کپڑے کی ماپ کے دیسی پیمانے

| | | |
|---|---|---|
| 3 اُنگل | = | ایک گرہ |
| 4 گرہ | = | ایک بالشت |
| 2 بالشت | = | ایک ہاتھ |
| 2 ہاتھ یا 16 گرہ | = | ایک گز |

## مثال

ایک کرتے میں 2 گز 2 بالشت 2 اُنگل کپڑا لگتا ہے۔ بتاؤ۔ ایسے 25 کرتوں میں کتنا کپڑا لگیگا؟

| انگل | گرہ | بالشت | ہاتھ | گز |
|---|---|---|---|---|
| 2 | 0 | 2 | 0 | 2 |
| 25 | | | | |
| 63 | 1 | 0 | 0 | 2 جواب |

## سوالات نمبر ۴

### زبانی مشق کے لئے

1 اگر ایک پائجامے میں 2 گز ۴ گرہ لٹھا لگتا ہو - تو بتاؤ - ایسے 6 پائجاموں میں کتنا کپڑا لگیگا ؟

2 ایک گز ایک ہاتھ ایک بالشت 3 گرہ کے انگل بناؤ ۔

3 ایک چوتہی میں 12 گز 8 گرہ کپڑا لگتا ہے - اگر کپڑے کی چوڑائی 3 بالشت 2 گرہ ہو - تو چوتہی کی لمبائی چوڑائی دریافت کرو ۔ کپڑے کے دو پاٹ جڑ کر چوتہی تیار ہوتی ہے ۔

4 ایک درزی ایک کرتہ کاٹنے میں 2 گرہ ایک انگل کپڑا چراتا ہے - بتاؤ 15 کرتے کاٹنے میں وہ کتنا کپڑا چرائیگا ؟

### تحریری مشق کے لئے

تحویل کرو :-

5 15 گزوں کو انگلوں میں ۔

6 25 گز 14 گرہ کو اُنگلوں میں ۔

7 148 " 4 " " گرہوں " ۔

8 117 " ایک ہاتھ ایک بالشت 2 گرہ کو اُنگلوں میں ۔

9 2560 گرہوں کو گزوں میں ۔

10 872 اُنگلوں " " " ۔

11 1856 بالشتوں " " " ۔

12 6580 گرہوں " " " ۔

تفریق کرو :-

**13**

| گز | | گرہ | | اُنگل |
|---|---|---|---|---|
| 108 | " | 10 | " | 1 |
| 107 | " | 15 | " | 2 |

**14**

| گز | | ہاتھ | | بالشت | | گز | | اُنگل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 109 | " | 1 | " | 1 | " | 2 | " | 1 |
| 106 | " | 1 | " | 0 | " | 3 | " | 2 |

15 206 گز ایک ہاتھ ایک بالشت 2 اُنگل کو 206 سے ضرب دو ۔

16 308 گز 15 گرہ کو 1005 سے ضرب دو ۔

17 526 " 12 " " 64 پر تقسیم کرو ۔

18 1200 " ایک ہاتھ ایک بالشت 3 گرہ 2 اُنگل کو 36 پر تقسیم کرو ۔

19 ایک شخص نے سوسی کے 25 تھان خریدے ۔ اگر ہرایک تھان کی لمبائی 18 گز ایک ہاتھ ایک بالشت

تو بتاؤ۔ ان کل تھانوں کی لمبائی کس قدر ہوگی؟

20 میں نے 8 گز 3 گرہ 2 اُنگل گلبدن ایک دکان سے خریدی۔ 15 گز ایک بالشت ایک اُنگل دوسری دکان سے اور 7 گز 5 گرہ ایک اور دُکان سے۔ بتاؤ۔ میں نے کل کتنی گلبدن خریدی؟

21 ایک کُرتہ بنانے میں 3 گز 2 گرہ ایک اُنگل کپڑا خرچ ہوتا ہے۔ اور اُسی کپڑے کا پائجامہ بنانے میں 2 گز ایک بالشت 2 اُنگل کپڑا لگتا ہے۔ بتاؤ۔ کُرتے میں پائجامے سے کتنا کپڑا زیادہ لگتا ہے؟

22 25 گز 9 گرہ کپڑے کی قیمت 8 آنے فی گز کے حساب سے دریافت کرو ⁘

23 20 گز گلبدن کا تھان 25 روپے کو ملتا ہے۔ ایک اُنگل گلبدن کی قیمت بتاؤ ⁘

## زمین کی لمبائی ماپنے کے پیمانے

### پنجاب کے لئے

| | | |
|---|---|---|
| 3 ہاتھ | = | ایک کرم |
| ۱۰ کرم | = | ایک جریب |
| 136 جریب | = | ایک کوس |

### ممالک متحدہ آگرہ و اودھ کے لئے

| | | |
|---|---|---|
| 3 گز | = | ایک گٹھا |

20 گٹھے = ایک جریب

## انگریزی پیمانے

12 انچ = ایک فٹ

3 فٹ = ایک گز

220 گز = ایک فرلانگ

8 فرلانگ یا 1760 گز = ایک میل

**نوٹ** - دیسی پیمانے جو ہم نے اوپر بیان کئے ہیں۔ صرف زمین ماپنے کے کام میں آتے ہیں۔۔ برخلاف اس کے انگریزی پیمانے ہر قسم کی لمبائی ماپنے کے کام میں آتے ہیں +

**مثال ا** - 2 کوس 112 جریب 7 کرم 2 ہاتھ کے ہاتھ بناؤ -

| کوس | جریب | کرم | ہاتھ |
|---|---|---|---|
| 2 | 112 | 7 | 2 |

136

384 جریب

10

3847 کرم

3

11543 ہاتھ جواب +

**مثال 2** - 6548 ہندوستانی گزوں کی جریبیں بناؤ -

گز

| 3 | 6548 | | |
|---|---|---|---|
| 20 | 2182 | 2 | گز |
| | 109 | 2 | گٹھے |

پس جواب = 109 جریب 2 گٹھے 2 گز

**مثال 3-** 213 گز 2 فٹ 6 انچ کے انچ بناؤ-

| انچ | فٹ | گز |
|---|---|---|
| 6 | 2 | 213 |

3
___
641 فٹ

12
___
7698 انچ جواب

**مثال 4-** 358774 انچوں کے میل بناؤ-

| 12 | 358774 | | |
|---|---|---|---|
| 3 | 29897 فٹ | 10 | انچ |
| 220 | 9965 گز | 2 | فٹ |
| 8 | 45 فرلانگ | 65 | گز |
| | 5 میل | 5 | فرلانگ |

پس جواب = 5 میل 5 فرلانگ 65 گز 2 فٹ 10 انچ

# سوالات نمبر 5

## زبانی مشق کے لئے

1 48 و 78 و 125 و 91 و 149 اِنچوں کو علیحدہ علیحدہ فٹوں میں تحویل کرو ۔

2 76 و 41 و 65 و 121 و 39 فٹوں کو علیحدہ علیحدہ گزوں میں تحویل کرو ۔

3 144 و 192 و 87 و 115 و 67 اِنچوں کو علیحدہ علیحدہ گزوں میں تحویل کرو ۔

4 2.5 میلوں میں کتنے فرلانگ ہوتے ہیں ؟

5 4 گز 2 فٹ 9 اِنچ کے اِنچ بناؤ ۔

6 ایک میل 5 فرلانگ کے گز بناؤ ۔

7 5 جریب 8 کرم کے ہاتھ بناؤ ۔

8 ایک کوس ایک جریب ایک کرم کے ہاتھ بناؤ ۔

9 2 جریب گٹھے کے گز بناؤ ۔

## تحریری مشق کے لئے

تحویل کرو :-

10 29 گز 1 فٹ 7 اِنچ کو اِنچوں میں ۔

11 56 " 1 " 9 " " " " " ۔

12 88 " 2 " 10 " " " " " ۔

13 13 میل 1056 گز کو گزوں میں ۔

14 3 میل 931 گز 2 فٹ کو فٹوں میں ۔

15 5 〃 1125 〃 1 〃 〃 〃 〃 〃 ۔

16 7 〃 1601 〃 1 〃 〃 〃 〃 〃 ۔

17 10 〃 1066 〃 2 〃 〃 〃 〃 〃 ۔

18 693 اِنچ کو گزوں وغیرہ میں ۔

19 1305 〃 〃 〃 〃 〃 〃 ۔

20 2071 〃 〃 〃 〃 〃 〃 ۔

21 765441 گز کو میلوں اور گزوں میں ۔

22 84563 〃 〃 〃 〃 〃 〃 ۔

23 147891 فٹ 〃 〃 〃 〃 وغیرہ میں ۔

24 765045 اِنچ 〃 〃 〃 〃 〃 〃 ۔

25 8 میل 5 فرلانگ 103 گز کو گزوں میں ۔

26 11 〃 1 〃 1 فٹ 〃 فٹوں 〃 ۔

27 17 〃 7 〃 1 〃 〃 〃 〃 ۔

28 19 〃 1 〃 119 گز 〃 گزوں 〃 ۔

29 5 〃 2 〃 3 اِنچ 〃 اِنچوں 〃 ۔

30 7 4 78 گز 〃 گزوں 〃 ۔

31 1486 گز 6 اِنچ و 7 فرلانگ 5 فٹ و 3 گز 9 اِنچ
و 7 فرلانگ کو جمع کرو ۔

32 45 جریب 15 گٹھے 2 گز کے گز بناؤ ۔

33 5460 گزوں کی جریبیں بناؤ ۔

34 65 جریب 7 گھٹے 2 گز و 75 جریب 17 گھٹے ایک گز کو جمع کرو ÷

35 106 جریب 9 گھٹے ایک گز میں سے 99 جریب 15 گھٹے 2 گز کو تفریق کرو ÷

36 212 جریب 6 گھٹے 2 گز کو 216 سے ضرب دو ÷

37 816 ″ 18 ″ 2 ″ 32 پر تقسیم کرو ÷

38 ایک کوس 132 جریب 8 کرم 2 ہاتھ کے ہاتھ بناؤ ÷

39 56780 ہاتھوں کے کوس بناؤ ÷

40 30 کوس 122 جریب 8 کرم 2 ہاتھ و 17 کوس 117 جریب 7 کرم 2 ہاتھ کو جمع کرو ÷

41 45 کوس 67 جریب 7 کرم ایک ہاتھ میں سے 37 کوس 112 جریب 9 کرم 2 ہاتھ کو تفریق کرو ÷

42 15 کوس 122 جریب 8 کرم 2 ہاتھ کو 35 سے ضرب دو ÷

43 180 کوس 132 جریب 9 کرم 2 ہاتھ کو 12 پر تقسیم کرو ÷

44 ایک لاکھ اِنچوں کے میل وغیرہ بناؤ ÷

45 ایک رسّی 65 گز ایک فٹ 4 اِنچ لمبی ہے - اگر اس میں سے 58 گز 2 فٹ 9 اِنچ رسّی کاٹ لیں - تو بتاؤ - کتنی رسّی باقی رہ جائیگی ؟

46 ریل کی سڑک کے کنارے کنارے جو ستون لگے ہوتے ہیں۔ اگر اُن میں بائیس بائیس گز کا فاصلہ ہو۔ تو بتاؤ 265 میل میں کتنے ستون لگے ہونگے؟

47 ایک شخص ایک دن میں ۲۰ میل 450 گز چلتا ہے۔ بتاؤ 15 دن میں وہ کتنے انچ چلیگا؟

# سطح ماپنے کے پیمانے

1۔ شکل ا ب ج د جو ہم نے یہاں پر بنائی ہے۔ اس میں ا ب برابر ہے ج د کے۔ اور ب ج برابر ہے ا د کے۔ نیز ب ج خط




اور ا د خط ا ب خط پر سیدھے کھڑے ہیں۔ ایسی شکل کو اصطلاح میں **مستطیل** یا **قائم الزّاویہ** شکل کہتے ہیں۔ کسی کمرے کا فرش۔ اُس کی چھت اور دیواریں عموماً مستطیل شکل کی ہوتی ہیں۔




2۔ اگر کسی مستطیل کی لمبائی اور چوڑائی آپس میں برابر ہو۔ تو اُسے **مربع** کہتے ہیں۔ جیساکہ شکل س ک ل م ظاہر

کرتی ہے ۔




3- ایک مربع انچ سے وہ کل سطح مراد ہے - جو ایسے مربع کے اندر گھری ہوئی ہو- جس کا ہر ایک ضلع لمبائی میں ایک انچ ہو- جیسا کہ شکل ن ک ل م سے ظاہر ہے ۔

اسی طرح ایک مربع فٹ یا ایک مربع گز سے وہ کل سطح مراد ہے- جو ایسے مربع کے اندر گھری ہوئی ہو- جس کا ہر ایک ضلع لمبائی میں ایک فٹ یا ایک گز ہو ۔

4- پس لمبائی کے انچ سے وہ انچ مراد ہے - جو کسی چیز کی لمبائی دریافت کرنے کے لئے کام میں آئے- اور ایک مربع انچ سے وہ انچ مراد ہے- جو کسی چیز کی سطح کے ماپنے کے کام میں آئے ۔

کسی شکل کے رقبے سے وہ کل سطح مراد ہے- جو اُس شکل کے خطوط کے اندر گھری ہوئی ہو- اور اُس میں جتنے مربع انچ یا جتنے مربع فٹ وغیرہ سطح ہو- وہی اس کا رقبہ ہے ۔

5- کسی مستطیل کا رقبہ جس کی لمبائی اور چوڑائی دی ہوئی ہو ۔ اس طرح دریافت کرتے ہیں- فرض کرو- کہ

ا ب ج د ایک مستطیل ہے۔اس کا اب ضلع برابر ہے 5 گز کے اور ب ج برابر ہے 4 گز کے۔ اگر ہم اس شکل میں متوازی خط ایک ایک




گز کے فاصلے پر لمبائی اور چوڑائی میں اس طرح کھینچیں۔جس طرح اس شکل میں کھینچے ہوئے ہیں۔ تو ظاہر ہے۔کہ کل شکل 4×5 یعنی 20 برابر حصّوں میں تقسیم ہو جائیگی۔اور ان میں سے ہر ایک حصّہ ایک گز لمبا اور ایک گز چوڑا ہوگا۔ان میں سے ہر ایک حصّے کو مربّع کہینگے۔اور اس کی سطح یا رقبے کو ایک مربع گز۔پس کل شکل کا رقبہ 20 مربع گز ہوگا۔

پس کسی مستطیل کا رقبہ = لمبائی × چوڑائی۔

6۔ اگر کسی مستطیل کی لمبائی و چوڑائی فٹوں میں دی ہو۔تو رقبہ مربع فٹوں میں نکلیگا۔اور اگر انچوں میں دی ہوئی ہو۔تو مربع انچوں میں۔

رقبہ نکالنے سے پیشتر یہ ضروری امر ہے۔کہ اُن اعداد کو جو لمبائی یا چوڑائی ظاہر کرتے ہیں۔ایک جنس کا

بنا لیا جائے۔ مثلاً اگر لمبائی گزوں میں دی ہوئی ہو۔ اور چوڑائی فٹوں میں۔ تو یا تو دونو کو گزوں میں تحویل کر لو۔ یا فٹوں میں۔ اور پھر آپس میں ضرب دو ÷

7- ∴ رقبہ = لمبائی × چوڑائی

∴ لمبائی = رقبہ ÷ چوڑائی

اور چوڑائی = رقبہ ÷ لمبائی

پس اس سے ظاہر ہے۔ کہ اگر کسی مستطیل کا رقبہ اور لمبائی دی ہوئی ہو۔ تو چوڑائی دریافت کر سکتے ہیں۔ اور اگر رقبہ اور چوڑائی دی ہوئی ہو۔ تو لمبائی معلوم کر سکتے ہیں۔ لیکن یہ یاد رہے۔ کہ اگر رقبہ مربع گزوں میں دیا ہؤا ہو۔ تو لمبائی یا چوڑائی بھی گزوں میں ہونی چاہیئے۔ اور اگر رقبہ فٹوں میں دیا ہؤا ہو۔ تو لمبائی یا چوڑائی بھی فٹوں میں ہونی چاہیئے ÷




8- ا ب ج د ایک مربع لو۔ اور فرض کرو۔ کہ اس کا ایک ضلع ایک فٹ ہے۔ اس مربع کے متصل کے ضلعوں سے ایک ایک انچ کے فاصلے پر سے شبد سے خط

اس طرح سے کھینچو۔جیسے اس شکل میں کھنچے ہوئے ہیں۔
پس ظاہر ہے۔کہ کل شکل ۱۴۴ برابر حصّوں میں تقسیم ہوگئی ہے۔اور ان میں سے ہر ایک حصّہ ایک مربع انچ ہے۔

چونکہ اس مربع کا ہر ایک ضلع ایک فٹ ہے۔ اس لئے اس کا رقبہ فٹوں میں برابر ہے ایک مربع فٹ کے۔اوراسی شکل کا رقبہ انچوں میں برابر ہے ۱۴۴ مربع انچ کے۔

پس ۱۴۴ مربع انچ = ایک مربع فٹ

اور اسی طرح ۹ مربع فٹ = ایک مربع گز

## سوالات نمبر 6

1 تمہارے کمرے میں مربع اور مستطیل شکل کی جتنی چیزیں ہوں۔اُنہیں بتاؤ۔اور فٹے یا دو فٹے سے اُن کی لمبائی یا چوڑائی ماپ کر بتاؤ۔

2 ایک ایسا کاغذ لو۔جس پر مربعے کھنچے ہوئے ہوں۔ اس کاغذ پر ایک ایسی شکل بناؤ۔جس سے یہ ظاہر ہو۔کہ ایک مربع گز برابر ہے ۹ مربع فٹ کے۔

3 ایک مربعوں والا کاغذ لو۔اور اس پر منفصلۂ ذیل مستطیل شکلیں جن کی لمبائی اور چوڑائی دی ہوئی ہے۔بناؤ اور ان کا رقبہ دریافت کرو:۔

(د) لمبائی 5 انچ، چوڑائی 4 انچ ۔

(ب) " 6 " " 3 " ۔

(ج) " 7 " " 6 " ۔

4 اگر تمہارے کمرے کا فرش 8 گز لمبا اور 5 گز چوڑا ہو۔ تو اُس کا رقبہ بتاؤ ۔

5 اگر تمہارے کمرے میں تین دروازے ہوں۔ اور ان میں سے ہر ایک 7 فٹ اونچا اور 4 فٹ چوڑا ہو۔ تو بتاؤ۔ اُن سب کا رقبہ کیا ہوگا ؟

6 ایک میز کی اوپر کی سطح 5 فٹ لمبی اور 3 فٹ چوڑی ہے۔ بتاؤ۔ ایسی 12 میزوں کی اوپر کی سطحیں کس قدر ہونگی ؟

7 مربع انچوں میں تحویل کرو :-

(الف) 7 مربع فٹ ۔

(ب) 10 مربع گز ۔

(ج) مربعے فٹ 12 مربع انچ ۔

(د) 8 مربع گز 6 مربع فٹ 65 مربع انچ ۔

8 تحویل کرو :-

(الف) 785 مربع فٹوں کو مربع گزوں اور مربع فٹوں میں ۔

(ب) 11056 مربع انچوں کو مربع فٹوں اور مربع انچوں میں ۔

(ج) 14687 مربع اِنچوں کو مربع گزوں۔ مربع فٹوں اور مربع اِنچوں میں +

(د) 100000 مربع اِنچوں کو مربع گزوں۔ مربع فٹوں اور مربع اِنچوں میں +

9 حاصلِ جمع دریافت کرو :-

(الف)

| مربع گز | | مربع فٹ | | مربع اِنچ |
|---|---|---|---|---|
| 25 | " | 8 | " | 42 |
| 30 | " | 7 | " | 65 |
| 32 | " | 6 | " | 75 |
| 15 | " | 7 | " | 30 |

(ب)

| مربع گز | | مربع فٹ | | مربع اِنچ |
|---|---|---|---|---|
| 100 | " | 4 | " | 115 |
| 95 | " | 7 | " | 120 |
| 88 | " | 8 | " | 132 |
| 125 | " | 6 | " | 140 |

10 حاصلِ تفریق دریافت کرو :-

(الف)

| مربع گز | | مربع فٹ | | مربع اِنچ |
|---|---|---|---|---|
| 135 | " | 7 | " | 122 |
| 128 | " | 8 | " | 140 |

| (ب) مربع گز | مربع فٹ | مربع انچ |
|---|---|---|
| 176 | 3 | 4 |
| 120 | 8 | 135 |

11 125 مربع گز 5 مربع فٹ 19 مربع انچ کو 12 سے ضرب دو۔ اور جواب مربع فٹوں اور مربع انچوں میں دو۔

12 142 مربع گز 4 مربع فٹ اور 18 مربع انچ کو 8 پر تقسیم کرو۔ اور جواب مربع گزوں وغیرہ میں دو۔

13 چار مساوی الرقبہ کھیتوں میں سے ایک کا رقبہ 280 مربع گز 8 مربع فٹ 15 مربع انچ ہے۔ ان کل کھیتوں کا رقبہ مربع گزوں وغیرہ میں دریافت کرو۔

14 ایک کھیت کا رقبہ 220 مربع گز 8 مربع فٹ 120 مربع انچ ہے۔ اگر اس کھیت کے زمین برابر حصے کر دیئے جائیں۔ تو بتاؤ۔ ہر ایک حصے کا رقبہ کیا ہوگا؟

15 ایک مستطیل کی لمبائی 20 فٹ اور چوڑائی 17 فٹ ہے۔ اُس کا رقبہ مربع گزوں اور مربع فٹوں میں دریافت کرو۔

16 ایک مستطیل کی لمبائی 25 انچ اور چوڑائی 16 انچ ہے۔ اُس کا رقبہ مربع فٹوں اور مربع انچوں میں

معلوم کرو ۔

۱۷ ایک کھیت کی لمبائی ۷۵ گز ۲ فٹ ہے اور چوڑائی ۴۵ گز ایک فٹ۔ اُس کھیت کا رقبہ مربع فٹوں میں دریافت کرو ۔

۱۸ ایک لوہے کی چادر کا ٹکڑا ۲۲ انچ لمبا اور ۱۴ انچ چوڑا ہے۔ بتاؤ۔ اُس کی سطح ۲ مربع فٹ سے کس قدر کم یا زیادہ ہے؟

۱۹ ایک کھیت کا رقبہ ۹۰۰ مربع گز ہے۔ اور اُس کی چوڑائی ۴۵ فٹ ہے۔ بتاؤ۔ اُس کی لمبائی کیا ہوگی؟

۲۰ ایک کمرے کا طول عرض سے سہ چند ہے۔ اگر عرض ۵ گز ۲ فٹ ہو۔ تو اُس کے فرش کا رقبہ مربع فٹوں میں دریافت کرو ۔

---

۹۔ زمین کا رقبہ انگریزی طریق سے ایکڑ روڈ اور مربع پول کے ذریعے دریافت کیا جاتا ہے۔ چونکہ یہ طریق اب عام طور پر ہندوستان میں رائج ہے۔ اس لئے ہم مختصر طور پر اُسے یہاں بیان کرتے ہیں ۔

۴۰ مربع پول = ایک روڈ

۴ روڈ = ایک ایکڑ

ایک مربع پول اتنی سطح گھیرتا ہے۔ جتنی $30\frac{1}{4}$ مربع گز۔ اور ایک ایکڑ اتنی جگہ گھیرتا ہے۔ جتنی 4840 مربع گز۔

10- زمین کے ماپنے میں ایک لوہے کی زنجیر استعمال کرتے ہیں۔ جس کی لمبائی 22 گز ہوتی ہے۔ اسے اصطلاح میں جریب کہتے ہیں۔ چونکہ جریب 22 گز لمبی ہوتی ہے۔ اس لئے ایک مربع جریب برابر ہوتی ہے 484 مربع گز کے۔ لیکن ہم اوپر لکھ چکے ہیں۔ کہ ایک ایکڑ برابر ہوتا ہے 4840 مربع گز کے۔
پس ایک ایکڑ = 10 مربع جریب۔

ایک جریب میں لوہے کے 100 حلقے یا کڑیاں ہوتی ہیں۔
پس ایک مربع جریب = 10000 مربع کڑیاں
اور ایک ایکڑ = 100000 کڑیاں

## سوالات نمبر 7

1 ایک مستطیل کھیت کی لمبائی 215 گز ہے۔ اور چوڑائی 108 گز۔ اس کھیت کا رقبہ ایکڑوں اور مربع گزوں میں دریافت کرو۔

2 ایک مستطیل کھیت کا رقبہ 5 ایکڑ ہے۔ اس کھیت کا رقبہ مربع گزوں میں دریافت کرو۔

3 اگر ایک مربع کا رقبہ 25 ایکڑ ہو۔ اور کوئی شخص

ایسے ۵ مربعے بحساب ۱۰۰ روپیہ فی ایکڑ خریدے - تو بتاؤ - اُسے کل مربعوں کی کیا قیمت دینی پڑیگی ؟

4 اگر ایک مستطیل کھیت کا رقبہ 5 ایکڑ ہو - تو بتاؤ - اس کا رقبہ مربع پولوں میں کتنا ہوگا ؟

5 3 ایکڑ کو مربع انچوں میں تحویل کرو +

6 ایک کھیت کا رقبہ 32 مربع جریب ہے - بتاؤ - اس کا رقبہ ایکڑوں اور مربع گزوں میں کتنا ہوگا ؟

7 حاصل جمع دریافت کرو :-

| ایکڑ | | روڈ | | پول |
|---|---|---|---|---|
| 5 | ″ | 2 | ″ | 35 |
| 72 | ″ | 1 | ″ | 22 |
| 37 | | 3 | | 15 |
| 112 | ″ | 2 | ″ | 29 |

8 جمع کرو اور اپنا جواب ایکڑوں - مربع جریبوں اور مربع گزوں میں دو :-

گز یا ل

10 3 4 0 5

19 4 7 6 3

7 6 5 9 0 4

3 7 9 8 4 3

7 8 9 7 6 0

9 ایک مستطیل کھیت کی لمبائی 5 جریب ہے اور اس کی چوڑائی 3 جریب۔ اس کھیت کا رقبہ ایکڑوں اور مربع جریبوں میں دریافت کرو +

10 اپنے سکول کے صحن کا رقبہ جریب کے ذریعے ماپ کر بتاؤ +

---

11 - اب ہم سطح کے اُن پیمانوں کا ذکر کرتے ہیں۔ جو عموماً پنجاب میں رائج ہیں۔ ان میں سب سے چھوٹا پیمانہ ایک مربع کرم ہے۔ کرم کا لفظ بظاہر قدم کا بگاڑا ہؤا ہے۔ اور قدم سے مراد وہ فاصلہ ہے۔ جو کوئی شخص چلنے میں اپنا پاؤں پیچھے سے اُٹھا کر آگے رکھنے میں طے کرتا ہے۔ طولائی پیمائش میں کرم کی لمبائی پنجاب کے اضلاع میں مختلف ہے +

امرتسر۔ گورداسپور۔ فیروزپور اور لاہور کی اکثر تحصیلوں میں کرم 5 فٹ کا ہوتا ہے۔ اضلاع پنجاب کی اور تحصیلوں میں کرم کی لمبائی اس سے چند انچ کم ہوتی ہے۔ پس رقبے کی اکائی پنجاب میں ایک مربع کرم ہے۔ اسے اصطلاح میں سرسائی بھی کہتے ہیں۔ باقی پیمانے اس کو چند گنا کرنے سے حاصل ہو جاتے ہیں۔ جن کی تفصیل اس جدول سے معلوم ہوگی +

# پنجاب میں زمین کی سطح ماپنے کے پیمانے

| | | |
|---|---|---|
| 9 مربع کرم یا سرسائی | = | ایک مرلہ |
| 20 مرلے | = | ایک کنال |
| 8 کنال | = | ایک گھماؤں |

پنجاب کے جن علاقوں میں بیگھے کی پیمائش رائج ہے۔ وہاں مربع کرم کو بسوانسی کہتے ہیں۔ اس کی جدول حسب ذیل ہے :-

| | | |
|---|---|---|
| 20 بسوانسی | = | ایک بسوہ |
| 20 بسوے | = | ایک بیگھہ |
| نیز 4 کنال | = | ایک بیگھہ |
| اور 2 بیگھے | = | ایک گھماؤں |

**نوٹ**۔ بیگھے میں 2420 مربع گز شمار کرتے ہیں۔ پس اس علاقے سے گھماؤں اور ایکڑ کا رقبہ آپس میں برابر ہوتا ہے ۔

## سوالات نمبر 8

پہلے چار سوال زبانی حل کرو

1 270 سرسائیوں کے کتنے مرلے ہوتے ہیں ؟

2 بتاؤ 19 گھماؤں میں کتنے کنال زمین ہوتی ہے ؟

3 اگر ایک مرلہ زمین کی قیمت 75 روپے ہو۔ تو ایک کنال زمین کی قیمت دریافت کرو ۔

4 اگر ایک کنال زمین میں 5 من گیہوں پیدا ہوں تو بتاؤ 4 گھماؤں زمین میں کتنے من گیہوں پیدا ہونگے؟

5 اگر ایک مربع کرم میں [illegible] مربع فٹ زمین ہو۔ تو بتاؤ۔ ایک گھماؤں میں کتنے مربع فٹ زمین ہوگی؟

6 اگر ایک گھماؤں زمین کی قیمت 200 روپے ہو۔ تو ایک مرلہ زمین کی قیمت دریافت کرو۔

7 جمع کرو :-

| گھماؤں | کنال | مرلے | سرسائی |
|---|---|---|---|
| 25 | 6 | 5 | 7 |
| 120 | 7 | 12 | 4 |
| 225 | 3 | 8 | 6 |
| 116 | 5 | 15 | 3 |

8 حاصل تفریق دریافت کرو :-

| بیگھے | بسوے | بسوانسی |
|---|---|---|
| [illegible] | 5 | 7 |
| [illegible] | 14 | 16 |

9 ایک مستطیل قطعہ زمین 212 کرم لمبا اور 105 کرم چوڑا ہے۔ اس کا رقبہ گھماؤں وغیرہ میں دریافت کرو۔

10 گر گھماؤں ایکڑ کے برابر ہو۔ تو بتاؤ۔ ایک کنال زمین میں کتنے مربع گز ہونگے؟

11 ایک مستطیل کھیت کا رقبہ 2088 مربع کرم ہے اور عرض 36 کرم۔ طول دریافت کرو۔

12 ایک مستطیل کھیت کا رقبہ 2 بیگھے ہے۔ اور طول 121 گز۔ عرض گزوں میں دریافت کرو۔

13 ایک مستطیل کھیت کا رقبہ 3 گھماؤں ہے۔ اور اُس کا ایک ضلع 720 کرم۔ اُس کا دوسرا ضلع دریافت کرو۔

14 میں نے ایک کنال زمین 840 روپے کو خریدی۔ بتاؤ میں یہ زمین فی مرلہ کس حساب سے فروخت کروں۔ کہ قیمت فروخت دوچند ہو جائے؟

15 میں نے ایک گھماؤں زمین میں نیشکر کی کاشت کی۔ اس سے مجھے 110 من گڑ حاصل ہوا۔ بتاؤ۔ فی مرلہ کس قدر گڑ حاصل ہوا؟

# متفرق سوالات نمبر ۹

1 ایک شکر کے تھیلے میں 2 من 11 سیر 1 چھٹانک شکر آتی ہے۔ بتاؤ۔ ایسے 10 تھیلیوں میں کتنی شکر آئیگی؟

2 ایک پلٹن میں 800 سپاہی ہیں۔ اور فی سپاہی تین پاؤ آٹا روز دیا جائے۔ تو بتاؤ۔ ایک مہینے کے لئے کتنا آٹا چاہئے؟

3 25788 مربع انچوں کو مربع گزوں۔ مربع فٹوں اور مربع انچوں میں تبدیل کرو۔

4 ایک کوٹ بنانے میں 4 گز 4 گرہ کشمیرا خرچ ہوتا ہے۔ بتاؤ۔ ایسے 25 کوٹ بنانے میں کتنے کا کشمیرا لگیگا؟ کشمیرے کا نرخ 4 روپے گز ہے۔

5 اگر کوئلے پر چنگی کا محصول ایک آنہ 6 پائی فی من ہو۔ تو بتاؤ۔ ایک ہزار من کوئلے پر مجھے کتنا محصول دینا پڑیگا؟

6 ایک مستطیل قطعۂ زمین 4¼ کرم لمبا اور 3½ کرم چوڑا ہے۔ اس کا رقبہ گھماؤں وغیرہ میں دریافت کرو۔

7 میں نے 20 میل سڑک بنانے کا ٹھیکہ لیا۔ اگر ایک فرلانگ پر میرا خرچ 8 روپے 9 آنے 6 پائی ہو۔ تو بتاؤ۔ مجھے کل کتنا روپیہ خرچ کرنا پڑیگا؟

8 15 روپے 13 آنے 3 پائی کو رام کشن اور نند لال میں اس طرح تقسیم کرو۔ کہ رام کشن اور نند لال سے دگنا ملے۔

9 ایک ریل گاڑی 30 میل فی گھنٹہ کی رفتار سے چلتی ہے۔ بتاؤ۔ فی سکنڈ کتنے فٹ کی رفتار سے جاتی ہے؟

10 ایک مستطیل فرش کی لمبائی 8 گز 2 فٹ اور چوڑائی 4 گز ایک فٹ ہے۔ اُس کا رقبہ مربع گزوں اور مربع فٹوں میں دریافت کرو۔

11 بتاؤ 53 روپے 9 آنے 8 پائی کتنی دفعہ 121 روپے ایک آنہ 4 پائی میں شامل ہیں؟

12 63 روپے 9 آنے 8 پائی کو کریم بخش اور رحیم بخش میں اس طرح تقسیم کرو۔ کہ کریم بخش کو رحیم بخش سے 18 روپے 12 آنے 10 پائی زیادہ ملیں۔

13 ایک ریل گاڑی 66 فٹ فی سکنڈ کے حساب چلتی ہے۔ بتاؤ۔ فی گھنٹہ کتنے میل چلتی ہے؟

14 مَیں نے ایک کنال زمین 2420 روپے کو خریدی۔ بتاؤ۔ مَیں یہ زمین فی مرلہ کس حساب سے فروخت کروں۔ کہ قیمت سہ چند ہو جائے؟

15 اگر کوئی چیز ایک پیسہ فی تولہ بکتی ہو۔ تو ایک من کی قیمت دریافت کرو۔

16 61 روپے 6 آنے 3 پائی 8 عورتوں اور 5 مردوں میں تقسیم کئے گئے۔ اگر ہر عورت کو 4 روپے 6 آنے 3 پائی ملیں۔ تو بتاؤ۔ ہر ایک مرد کو

کیا ملیگا ؟

17 دو ریل گاڑیاں ایک ہی وقت ایک ہی جگہ سے ایک ہی طرف روانہ ہوئیں۔ ایک گاڑی $35\frac{1}{4}$ میل فی گھنٹہ چلتی ہے۔ اور دوسری 25 فٹ فی سکنڈ۔ بتاؤ 5 منٹ کے بعد ایک گاڑی دوسری گاڑی سے کتنی آگے نکل جائیگی ؟

18 ایک لکڑی کا تختہ 21 انچ لمبا اور 13 انچ چوڑا ہے۔ بتاؤ۔ اُس کی سطح 2 مربع فٹ سے کس قدر کم یا زیادہ ہے ؟

19 مَیں نے ایک من دود 5 روپے ایک آنے کو خریدا۔ بتاؤ۔ اس میں کتنا پانی ملاؤں۔ کہ دود کی قیمت 6 پیسے فی سیر ہو جائے ؟

20 مَیں نے ایک گھماؤں زمین میں گیہوں بوئے۔ فصل پر کل پیداوار 20 من ہوئی۔ بتاؤ۔ ایک مرلے میں کتنے گیہوں پیدا ہوئے ؟

21 اگر 65 روپے کو 13 روپے پر تقسیم کریں۔ اور پھر 65 روپے کو صرف 13 پر تقسیم کریں۔ تو بتاؤ۔ دونو صورتوں میں جواب ایک ہی آئیگا۔ یا کچھ فرق آئیگا ؟

22 15 دن 12 منٹ 15 سکنڈ کو 320 سے ضرب دو۔

23 ایک مستطیل کھیت کی لمبائی 10 جریب ہے۔ اور

اُس کی چوڑائی ۱۰ جریب - اس کھیت کا رقبہ ایکڑوں اور مربع جریبوں میں دریافت کرو۔

24 3 من 15 سیر 12 چھٹانک 4 تولے کو 48 سے ضرب دو۔

25 ایک شخص نے تین کام 5 گھنٹے 20 منٹ میں ختم کئے - اگر پہلا کام اُس نے 2 گھنٹے 15 منٹ 17 سکنڈ میں ختم کیا ہو - اور دوسرا ایک گھنٹے 45 منٹ 30 سکنڈ میں - تو بتاؤ اُس نے تیسرا کام کتنی دیر میں ختم کیا؟

26 ایک شخص نے اپنا کھیت 2540 روپے کو فروخت کیا - اگر اُس کھیت کا رقبہ ایک گھماؤں ہو - تو بتاؤ اُسے فی کنال کس قدر قیمت حاصل ہوئی؟

27 ایک شخص کی ہفتہ وار آمدنی 35 روپے 11 آنے ہے اور ہفتہ وار خرچ 22 روپے 6 آنے 9 پائی - بتاؤ - اُسے سال میں کیا بچتا ہے؟

28 حاصل جمع دریافت کرو :-

| مربع گز | مربع فٹ | مربع انچ |
|---|---|---|
| 24 | 7 | 56 |
| 45 | 6 | 78 |
| 115 | 3 | 88 |
| 57 | 6 | 95 |

29 میرے پاس 25 گھوڑے ہیں - اور ہرایک گھوڑے کی قیمت 225 روپے ہے - میں ان گھوڑوں کے عوض بَیل خریدنا چاہتا ہوں - اگر ایک بیل کی قیمت 125 روپے ہو - تو بتاؤ - گھوڑوں کے عوض مجھے کتنے بَیل مِلینگے ؟

30 جمع کرو :-

| گھماؤں | | کنال | | مرلے | | سرسائی |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 35 | " | 8 | " | 7 | " | 4 |
| 130 | " | 5 | " | 11 | " | 6 |
| 75 | " | 7 | " | 8 | " | 5 |
| 125 | " | 5 | " | 15 | " | 3 |

31

| ایکڑ | | روڈ | | پول |
|---|---|---|---|---|
| 25 | " | 3 | " | 24 |
| 45 | " | 3 | " | 32 |
| 115 | " | 3 | " | 22 |
| 81 | " | 2 | " | 28 |

32 حاصل تفریق دریافت کرو :-

| بیگھے | | بسوے | | بسوانسی |
|---|---|---|---|---|
| 78 | " | 4 | " | 7 |
| 65 | " | 17 | " | 16 |

# قدمی پیمائش

۱- کھیتوں کا رقبہ عموماً جریب سے ماپ کر دریافت کرتے ہیں۔ یہ رقبہ صحیح اور درست ہوتا ہے ۔ مگر بعض موقعوں پر جہاں صرف اندازاً رقبہ معلوم کرنا ہوتا ہے۔ جریب استعمال نہیں کرتے۔ بلکہ قدموں سے پیمائش کر لیتے ہیں۔ اور اسی وجہ سے اسے **قدمی پیمائش** کہتے ہیں +

۲- اس کی ضرورت اس طرح پیدا ہوتی ہے ۔ کہ مثلاً فرض کرو۔ کسی کھیت میں فصل کھڑی ہوتی ہے۔ اور یہ اندازہ لگانا ہوتا ہے۔ کہ اس میں تخمیناً کس قدر فصل ہے۔ تو اول اُس کھیت کا رقبہ قدمی پیمائش سے اندازاً دریافت کرتے ہیں۔ اور پھر اُس رقبے کے لحاظ سے فصل کا اندازہ کر لیتے ہیں +

3- پیمائش کا یہ طریق عموماً پٹواری۔ افسرانِ مال اور کاشتکار و زمیندار اپنی سہولت کے لئے استعمال کرتے ہیں۔ سرکاری کاغذات مثلاً جمعبندی اور خسرے کے مرتب کرنے میں اسے کام میں نہیں لاتے +

۴- کھیتوں کی شکل عموماً تین طرح کی ہوتی ہے۔ مربع۔ مستطیل یا چوکون + مربع اور مستطیل کھیتوں کی پیمائش کرنے کا معمولی طریق ہم سطح کے پیمانوں میں

بیان کر چکے ہیں۔ معمولی پیمائش اور قدمی پیمائش میں اگر کچھ فرق ہے۔ تو بس اسی قدر ہے۔ کہ معمولی پیمائش میں جریب وغیرہ سے کھیت کے اضلاع متصلہ کو ماپ کر پیمائش کرتے ہیں۔ اور قدمی پیمائش میں قدموں سے ماپ کر۔ قدم یا کرم کا بھی تم مفصّل حال پڑھ چکے ہو۔

5 ۔ چوکونے کھیتوں کی پیمائش یعنی ایسے کھیتوں کی پیمائش جن کے کوئی سے دو ضلعے متوازی یا تقریباً متوازی ہوں۔ اور اُن کا درمیانی فاصلہ بھی تقریباً برابر ہو۔ مفصلۂ ذیل طریقوں سے دریافت کرتے ہیں۔

**نوٹ** ۔ دو خطوں کو متوازی اُس حالت میں کہتے ہیں۔ جبکہ اُن کا درمیانی فاصلہ برابر ہو۔




مثلاً فرض کرو۔ کہ ا ب اور ج د دو خط ہیں۔ اور ن ک اور ل م اُن کا درمیانی فاصلہ ہے۔ پس اگر ن ک اور ل م آپس میں برابر ہوں۔ اور خط ج د پر سیدھے کھڑے ہوں۔ تو خط ا ب متوازی ہوگا ج د کے۔

# چوکونے کھیتوں کے رقبہ دریافت کرنے کا پہلا طریق

فرض کرو - کہ ا ب د ج ایک چوکونہ کھیت ہے - جس کے طول کے ضلعے ا ب اور ج د ہیں - اور عرض کے ا ج اور ب د +




اضلاع ا ب اور ج د متوازی یا تقریباً متوازی ہیں - ا ب د ج کھیت کے چاروں ضلعوں کو قدم رکھ کر ماپو اور فرض کرو - کہ

ا ب = 42 کرم ؛ ج د = 32 کرم

نیز ا ج = 18 کرم و ب د = 22 کرم

اب لمبائی کے دونو ضلعوں کی اوسط لو - اور اسی طرح چوڑائی کے دونو ضلعوں کی + چونکہ چند چیزوں کی اوسط سے مراد ہے - اُن کا حاصل جمع تقسیم اُن کی تعداد -

لمبائی کے ضلعوں کی اوسط = (32 + 42) کرم ÷ 2

= 36 کرم

اور چوڑائی کے ضلعوں کی اوسط = (18 + 22) کرم ÷ 2

= 20 کرم

اب اِن کے ضلعوں کی اوسطوں کا حاصل ضرب برابر ہے ا ب د ج کھیت کے رقبے کے۔

پس رقبۂ مطلوب = (20 × 36) مربع کرم

= 720 مربع کرم

= ۴ کنال } 720 کو 9 اور 20 پر تقسیم کرنے سے ✣

پس کسی چوکونے کھیت کا رقبہ دریافت کرنے کا پہلا طریق یہ ہے۔کہ اُس کھیت کے طول اور عرض کے ضلعوں کی اوسط لے کر دونو اوسطوں کو آپس میں ضرب دے دو۔ حاصل ضرب اُس کھیت کا رقبہ ہوگا ✣

# چوکونے کھیت کے رقبہ دریافت کرنے کا دوسرا طریق

فرض کرو۔کہ ن ک ب د ایک چوکونا کھیت ہے۔



جس کے طول کے ضلعے ن ک اور د ب ہیں - اور عرض کے ک ب اور د ن - ضلعے ن ک اور ب د متوازی یا تقریباً متوازی ہیں ؛

اوّل عرض کے اضلاع ب ک اور ن د کے نقاطِ وسطی ج اور س دریافت کرو - پھر قدم رکھ کر ج س کو ماپو - اب س ج کا نقطۂ وسطی ل دریافت کرکے ل ص لائن قائم کرو - اِس لائن کی بھی قدم رکھ کر پیمائش کرو - ج س اور ل ص کا حاصلِ ضرب کھیت کا رقبہ ہوگا ؛

**نوٹ ۱** - نقاطِ وسطی نظر سے بھی جانچے جا سکتے ہیں - اور اس طرح سے بھی کہ ایک شخص کو کھیت کے ایک کونے پر کھڑا کریں اور دوسرے شخص کو کھیت کے مقابل کے کونے پر پھر ان دونو شخصوں کو ایک دوسرے کی جانب چلائیں - جہاں پر یہ دونو شخص ملیں - وہی کھیت کے اُس ضلع کا نقطۂ وسطی ہوگا ؛

**نوٹ ۲** - ایک امر اَور بھی ضروری ہے - اور وہ یہ ہے - کہ نقطۂ ل پر جو لائن ل ص قائم کی جائے - وہ ج س پر سیدھی عمود وار کھڑی ہو - اِس کی ترکیب یہ ہے - کہ ایک شخص تو ٹھیک نقطۂ ل پر کھڑا ہو - اور اپنا مُنہ مقابل کے خطوں میں سے کسی خط کی جانب کرے - دوسرا نقطۂ ل کے قریب اور تیسرا نقطۂ ص کے قریب کھڑا ہو -

نقطۂ ل پر جو شخص کھڑا ہے۔ اُسے چاہئے۔ کہ جہاں اور
جس طرح کھڑا ہے۔ وہاں اُسی طرح کھڑا رہے۔ باقی دو
اپنی اپنی لائن پر ہٹتے رہیں۔ یہاں تک کہ تینوں ایک
سیدھ میں ہو جائیں +

اوپر کی مثال میں فرض کرو ج س = 58 کرم
اور ا ص = 24 "

∴ ن ک ب د کھیت کا رقبہ = (58 × 24) مربع کرم
= 1332 مربع کرم
= 7 کنال 8 مرلے +

## سوالات نمبر 10

اِن چوکون کھیتوں کا رقبہ جن کے اضلاع کی پیمائش کرموں میں ذیل میں دی ہوئی ہے۔ گھماؤں کنال وغیرہ میں دریافت کرو۔ ان کی شکل بھی اپنی کاپیوں پر بناؤ۔ اور وہ عدد جو ان ضلعوں کی پیمائش ظاہر کرتے ہیں۔ ان پر لکھو :-

| نمبر | طول | عرض |
|---|---|---|
| 1 | 46 ، 44 | 20 و 16 |
| 2 | 60 ، 59 | 32 و 30 |
| 3 | 72 ، 60 | 40 و 32 |
| 4 | 84 ، 72 | 64 و 44 |
| 5 | 78 ، 68 | 55 و 41 |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 6 | طول 87 ، 51 | عرض 41 ، 35 | |
| 7 | " 104 ، 84 | " 70 ، 62 | |
| 8 | " 108 ، 72 | " 64 ، 54 | |
| 9 | " 112 ، 92 | " 44 ، 34 | |
| 10 | " 120 ، 100 | " 80 ، 70 | |

مفصلۂ ذیل چوکون کھیتوں کے اضلاع کی پیمائش کرموں میں دی ہوئی ہے۔ ان کا رقبہ بیگھوں۔ بسوؤں وغیرہ میں دو۔ اور ایک مربع کرم کو بسوانسی فرض کرو:۔

| | | |
|---|---|---|
| 11 | طول 60 ، 52 | عرض 48 ، 32 |
| 12 | " 75 ، 61 | " 52 ، 42 |
| 13 | " 94 ، 86 | " 64 ، 44 |
| 14 | " 100 ، 90 | " 80 ، 70 |
| 15 | " 115 ، 91 | " 81 ، 61 |

مفصلۂ ذیل چوکون کھیتوں ا ب س د کے خطوط وسطی ن ک اور ل م کی پیمائش کرموں میں دی ہوئی ہے۔ ان کا رقبہ گھماؤں۔کنال وغیرہ میں دریافت کرو۔ اور ان کی شکلیں بھی اپنی کاپیوں پر بناؤ:۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| 16 | 78 ، 62 ÷ | 17 | 104 ، 82 ÷ |
| 18 | 112 ، 100 ÷ | 19 | 115 ، 82 ÷ |
| 20 | 120 ، 100 ÷ | | |

**نوٹ**۔بچوں کو چاہیئے۔کہ کھیتوں میں جاکر اس کی عملی مشق بھی کریں ۔

21 ایک چوکون کھیت کے طول کے ضلعے 38 اور 34 کرم ہیں۔اور عرض کے 22 اور 18 کرم ۔ بتاؤ ۔ 3 من فی کنال کے حساب اُس میں کتنے گیہوں پیدا ہونگے ؟ اور اُن کی قیمت 6 روپے 8 آنے من کے حساب کیا ہوگی ؟

22 ایک چوکون کھیت کے اضلاع وسطی 108 اور 60 کرم ہیں۔ بتاؤ۔ اُس میں 5 من فی کنال کے حساب کتنے دھان پیدا ہونگے ؟ اور اُن کی قیمت 5 روپے 4 آنے من کے حساب کیا ہوگی ؟

23 ایک چوکون کھیت کے طول کے اضلاع 114 اور 102 کرم ہیں۔اور عرض کے 66 اور 54 کرم۔ اگر آدھے کھیت میں نیشکر بویا گیا ہو اور آدھا خالی پڑا رہا ہو ۔ اور بوئے ہوئے حصے میں فی کنال 11 من گڑ پیدا ہوُا ہو ۔ تو بتاؤ ۔ 11 سیر فی روپے کے حساب زمیندار کو گڑ کی کی کل کس قدر قیمت وصول ہوئی ؟

# ڈھائے - اونٹے اور پونے کے پہاڑے

ڈھائے سے مراد ہے $2\frac{1}{2}$ ، اونٹے سے مراد ہے $3\frac{1}{2}$ اور پونے سے مراد ہے $\frac{3}{4}$ + ڈھائے - اونٹے اور پونے کے پہاڑے ذیل میں درج کئے جاتے ہیں - طالب علم کو چاہیئے - کہ انہیں اچھی طرح یاد کرے +

| نمبر شمار | ڈھایا | اونٹا | پونا | نمبر شمار | ڈھایا | اونٹا | پونا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | $2\frac{1}{2}$ | $3\frac{1}{2}$ | $\frac{3}{4}$ | 9 | $22\frac{1}{2}$ | $31\frac{1}{2}$ | $6\frac{3}{4}$ |
| 2 | 5 | 7 | $1\frac{1}{2}$ | 10 | 25 | 35 | $7\frac{1}{2}$ |
| 3 | $7\frac{1}{2}$ | $10\frac{1}{2}$ | $2\frac{1}{4}$ | 11 | $27\frac{1}{2}$ | $38\frac{1}{2}$ | $8\frac{1}{4}$ |
| 4 | 10 | 14 | 3 | 12 | 30 | 42 | 9 |
| 5 | $12\frac{1}{2}$ | $17\frac{1}{2}$ | $3\frac{3}{4}$ | 13 | $32\frac{1}{2}$ | $45\frac{1}{2}$ | $9\frac{3}{4}$ |
| 6 | 15 | 21 | 4 | 14 | 35 | 49 | $10\frac{1}{2}$ |
| 7 | $17\frac{1}{2}$ | $24\frac{1}{2}$ | $5\frac{1}{4}$ | 15 | $37\frac{1}{2}$ | $52\frac{1}{2}$ | $11\frac{1}{4}$ |
| 8 | 20 | 28 | 6 | 16 | 40 | 56 | 12 |

٭ ان پہاڑوں کو پڑھنے کا طریق یہ ہے - ایک ڈھایا ڈھایا - دو ڈھائے پانچ - ایک اونٹا اونٹا - دو اونٹے سات + ایک پونا پونا - دو پونے ڈیڑھ - وغیرہ +

# سوالات نمبر ۱۱

## صرف زبانی مشق کے لئے

1 5 ڈھائے و 7 ڈھائے و 9 ڈھائے کتنے ہوتے ہیں ؟

2 10 " و 13 " و 15 " " " "

3 14 " و 12 " و 11 " " " "

4 3 اونٹے و 6 اونٹے و 8 اونٹے " " "

5 7 " و 9 " و 12 " " " "

6 13 " و 15 " و 14 " " " "

7 4 پونے و 7 پونے و 9 پونے " " "

8 8 " و 12 " و 14 " " " "

9 13 " و 15 " و 11 " " " "

10 کتنے ڈھائے 12 ؟ کتنے پونے 5 ؟ کتنے اونٹے 21 ؟

11 " پونے 8 ؟ " ڈھائے 30 ؟ " " 36 ؟

12 " اونٹے 49 ؟ " " 35 ؟ " پونے 15 ؟

13 8 × ۲ ، 10 × ۳ ، 12 × ۴ کی قیمت بتاؤ ۔

14 11 × ۳ ، 10 × ۲ و 13 × ۴ " " " ۔

15 13 × $3\frac{1}{2}$ ، 15 × $2\frac{1}{2}$ و 16 × $\frac{3}{4}$ " " " ۔

16 اگر بھنڈیوں کا بھاؤ 3 پیسے سیر ہو ۔ تو بتاؤ ۵ سیر بھنڈیاں کتنے میں آئینگی ؟

17 پالک کا ساگ 2 پیسے سیر بکتا ہے ۔ 9 سیر ساگ

کا مول بتاؤ ۔

18 5 سیر چائے کی قیمت ڈھائی روپے سیر کے حساب دریافت کرو ۔

19 اگر پون پیسے کو ایک آم بکتا ہو۔تو 15 آم کتنے میں آئینگے ؟

20 3 [illegible] فی مزدور کے حساب 16 مزدوروں کی مزدوری دریافت کرو ۔

21 اگر ایک مرد کو [illegible] روزانہ مزدوری ملتی ہو ۔ اور ایک عورت کو [illegible] روزانہ ۔تو 9 مردوں و [illegible] عورتوں کی روزانہ مزدوری بتاؤ ۔

22 اگر کسی لڑکے کو [illegible] روز مزدوری ملتی ہو۔تو بتاؤ اُسے 12 دن کی مزدوری کیا ملیگی ؟

**نوٹ**۔ پونے دو پہاڑوں میں داخل نہیں ۔ لیکن چونکہ [illegible] برابر ہے ایک اور پونے کے ۔ اس لئے 12 دن کی مزدوری [illegible] 12 + 12 پونے یعنی 9 [illegible]

23 اگر کسی مزدور کو [illegible] روز مزدوری ملتی ہو۔تو بتاؤ اُسے 15 دن کی مزدوری کیا ملیگی ؟

24 ایک بڑھئی کو [illegible] روز ملتے ہیں ۔ بتاؤ ۔ اُسے 18 دن میں کیا ملیگا ؟

25 ایک راج کو [illegible] روز ملتے ہیں ۔ بتاؤ ۔ اُسے 18 دن میں کیا ملیگا ؟

26 ایک بڑھئی کو [illegible] روز ملتے ہیں - اور ایک راج کو [illegible] روز - بتاؤ ۱۵ دن میں بڑھئی کو راج سے کتنا زیادہ ملیگا ؟

27 اگر ماش کی دال ۳ سیر ملتی ہو - تو بتاؤ ۱۴ سیر دال کتنے میں آئیگی ؟

28 میری قمیص میں ۲ گز کپڑا لگتا ہے - بتاؤ - ایک درجن قمیصیں بنانے میں کتنا کپڑا لگیگا ؟

29 ایک کنبے میں ۹ آدمی ہیں - اگر ہر ایک شخص ڈھائی پاؤ آٹا روز کھائے - تو بتاؤ ۲ دن میں کل کتنا آٹا خرچ ہوگا ؟

30 اگر سیب ساڑھے تین روپے سینکڑا بکتے ہوں - تو بتاؤ - بارہ سو سیب کتنے میں آئینگے ؟

31 پستے کا بھاؤ [illegible] سیر ہے - بتاؤ ۹ سیر پستہ کتنے میں آئیگا ؟

32 ۳ گز بانات کی قیمت ۲ روپے گز کے حساب دریافت کرو +

33 ڈھائی گز لٹھے کی قیمت ۲ آنے گز کے حساب دریافت کرو +

34 اگر ولایتی شکر روپے کی ۳ سیر ملتی ہو - تو بتاؤ - ۱۱ روپے کی کتنی آئیگی ؟

35 اگر دودھ کا بھاؤ ۲ سیر ہو - تو بتاؤ - ۱۵ سیر

دود کتنے میں آئیگا ؟

36 اگر دہی ۔/۔ پاؤ بکتا ہو۔ تو بتاؤ۔ 5 سیر دہی کتنے میں آئیگا ؟

37 اگر 6 سیر گھی 8 روپے کو ملتا ہو۔ تو بتاؤ۔ ایک روپے کا کتنا ملنا ہے ؟

38 اگر 8 ثار گھی لعہ روپے کو ملتا ہو۔ تو بتاؤ۔ ایک روپے کا کتنے چھٹانک آئیگا ؟

39 گنڈیریاں ۔/۔ سیر بکتی ہیں۔ بتاؤ 4 سیر گنڈیریاں کتنے میں آئینگی ؟

40 گنڈیریاں ۔/۔ سیر بکتی ہیں۔ بتاؤ 15 سیر گنڈیریاں کتنے میں آئینگی ؟

41 اگر 14 سیر چاے 35 روپے کو ملتی ہو۔ تو چاے کا نرخ فی سیر بتاؤ +

42 اگر شکر کا بھاؤ 3.0/ فی سیر ہو۔ تو بتاؤ 15 سیر شکر کتنے میں آئیگی ؟

43 اگر 6 سیر گنڈیریاں 4.0/ کو ملتی ہوں۔ تو گنڈیریوں کا بھاؤ فی سیر بتاؤ +

44 ایک روپے کی 2. من لکڑی بکتی ہے۔ اگر مہینے میں میرے ہاں 22. من لکڑی جلتی ہو۔ تو بتاؤ۔ میرا ماہوار خرچ لکڑی پر کیا ہونا ہے ؟

45 دود کا بھاؤ 2.0/ سیر ہے۔ میدے کا 3.0/ سیر۔

شکر کا ۱۰ سیر۔ اگر ہر ایک جنس چار چار سیر لی جائے۔ تو کل قیمت بتاؤ ۔

۴۶ اگر شکر کا بھاؤ ۳ سیر ہو اور دود کا ۱۲ سیر۔ تو ۶ سیر شکر اور ۱۲ سیر دود کی قیمت بتاؤ ۔

۴۷ اگر شکر کا بھاؤ ۳ سیر ہو اور دود کا ۱۲ سیر۔ تو ۱۱ سیر شکر اور ۱۰ سیر دود کی قیمتوں میں کیا فرق ہوگا ؟

۴۸ ماش کی دال ۵ سیر بکتی ہے۔ مونگ کی ۱۲ سیر۔ بتاؤ 7 سیر ماش کی دال اور ۹ سیر مونگ کی دال کی قیمتوں میں کیا فرق ہوگا ؟

۴۹ اگر چاولوں کا نرخ ۶ سیر فی روپیہ ہو۔ تو بتاؤ۔ ۱۱ روپے کے کتنے چاول آئینگے ؟

50 اگر ۱۵ سیر چاے ۱۴ روپے میں آئے۔ تو بتاؤ۔ ایک سیر چاے کتنے میں آئیگی ؟

---

# پھیلاوٹ

۱۔ وہ طریق جس کے ذریعے دکاندار اور تاجر مختلف اشیا کی قیمتیں نہایت جلد اور آسانی سے دریافت کر لیتے ہیں۔ **پھیلاوٹ کا قاعدہ** کہلاتا ہے ۔

اس قاعدے کا دارومدار گروں کے جاننے پر ہے +

2۔ کھیلاوٹ کے سوالات حل کرنے کے لئے ضروری ہے۔ کہ طالب علم کو حساب کے ابتدائی قاعدوں کے آسان سوال زبانی حل کرنے کی پوری مشق ہو۔ اس کی وجہ یہ ہے۔ کہ جو سوال اس طریق سے حل کئے جاتے ہیں۔ ان میں صرف ذہنی عمل کرنا پڑتا ہے +

3۔ سوائے۔ ڈیوڑھے۔ پونے وغیرہ کے کسری پہاڑے کسی رقم کا چند گنا یا اس کا کوئی حصۂ کسری دریافت کرنا اور اُن کے باہمی تعلق کو سمجھنا اس قاعدے کے سوالوں کو حل کرنے میں بہت مدد دیتے ہیں۔ چونکہ اس قاعدے کے سوالات حل کرنے میں صرف گروں سے ہی مدد لی جاتی ہے۔ اس لئے ہم اُن کا مختصر بیان ذیل میں درج کرتے ہیں +

## گرُ

**تعریف**۔ وہ مختصر قاعدے جن سے اشیا کی قیمتیں صرف ذہنی عمل سے دریافت کر لی جائیں۔ گرُ کہلاتے ہیں +

**بناوٹ**۔ چند ضروری گرُ درج کرنے سے پیشتر

یہ بتانا ضروری معلوم ہوتا ہے۔کہ یہ آسان قاعدے کس اصول پر بنائے گئے ہیں۔اس کی تشریح ہم ایک مثال کے ذریعہ بیان کرتے ہیں ؞

**مثال**۔ اگر ایک سیر گھی کی قیمت ایک روپیہ ہو۔ تو ایک چھٹانک گھی کی قیمت بتاؤ ؞

اس سوال کے دو حصّے ہیں۔اوّل وزن ۔ اس کے دو جزو ہیں اور دونو معلوم ہیں۔یعنی سیر و چھٹانک ۔ دوسرا حصّہ قیمت ہے اور یہ نامکمل ہے۔ کیونکہ صرف ایک جزو معلوم ہے۔یعنی ایک روپیہ۔ دوسرا جزو دریافت کرنا ہے ؞

چھٹانک سیر کا $\frac{1}{16}$ حصّہ ہے۔یعنی پہلے حصّے کا دوسرا جزو پہلے جزو کا سولھواں حصّہ ہے۔پس دوسرے حصّے کا دوسرا جزو بھی پہلے جزو کا سولھواں حصّہ ہونا چاہئے۔ چونکہ ایک روپے کا سولھواں حصّہ ایک آنہ ہوتا ہے۔ اس لئے ایک چھٹانک کی قیمت ایک آنہ ہوئی۔اسی طرح اگر ایک سیر کی قیمت ۲ روپے ہو۔تو ایک چھٹانک کی قیمت ۲ آنے ہوگی ؞

پس ہم کو یہ گر حاصل ہوا :-

**سیر کے جتنے روپے۔چھٹانک کے اُتنے آنے ؞**

مثال مندرجۂ بالا سے ظاہر ہے۔کہ گروں کی بناوٹ حصّوں اور جُزوں کی مساوات سے حاصل ہوتی ہے۔

یعنی اگر ایک جنس دوسری جنس کا کوئی حصّہ ہوگی۔ تو پہلی جنس کی قیمت بھی دوسری جنس کی قیمت کا اُتنا ہی حصّہ ہوگی۔ اور اگر پہلی جنس دوسری جنس کا کوئی گُنا ہوگی۔ تو پہلی جنس کی بھی دوسری جنس کی قیمت کا اُتنے ہی گُنا ہوگی ؞

ہر ایک گر مندرجۂ بالا اصولوں پر بنایا گیا ہے۔ اور چونکہ بہت سے پیمانوں اور اوزان میں ایک ہی قسم کا تعلّق پایا جاتا ہے۔ اس لیئے ہم نے گُروں کو اوزان یا پیمانوں کے ناموں کے لحاظ سے ترتیب نہیں دیا ہے۔ بلکہ گُنے یا حصّے کے لحاظ سے۔ اور ہر ایک گُر کا اصول بذریعہ اشکال ظاہر کیا ہے ؞

## سولھویں حصّے اور سولہ گُنے کے گُر

### من و ڈھیا

| اِکائی | من | روپیہ | چونّی | آنہ |
|---|---|---|---|---|
| $\frac{1}{16}$ حصّہ | ڈھیا | آنہ | پیسہ | دمڑی |

### حصّے کے گُر

(۱) من کے جتنے روپے۔ ڈھیے کے اُتنے آنے ؞

(2) من کی جتنی چونیاں ۔ ڈھئے کے اُتنے پیسے ۔
(3) " کے جتنے آنے ۔ " کی اُتنی دمڑیاں ۔

## گُننے کے گُر

(1) ڈھئے کے جتنے آنے ۔ من کے اُتنے روپے ۔
(2) " " پیسے ۔ " کی اُتنی چونیاں ۔
(3) " کی جتنی دمڑیاں ۔ " کے اُتنے آنے ۔

**مثال حصّہ نمبر ۱** ۔ اگر ایک من کی قیمت 2 روپے ہو ۔ تو ڈھئے کی قیمت کیا ہوگی ؟

حل ۔ قیمت مطلوب = 2 روپے کا سولھواں حصّہ یعنی 2 آنے ۔

**مثال 2** ۔ اگر روپے کی 2 من لکڑی آتی ہو ۔ تو ایک آنے کی کتنی ملیگی ؟

وزن مطلوب = 2 ڈھئے یعنی $2 \times 2\frac{1}{2} = 5$ سیر ۔

## سیر و چھٹانک

| سیر | روپیہ | چونی | آنہ |
|---|---|---|---|
| چھٹانک | آنہ | پیسہ | دمڑی |

## جنسے کے گُر

(1) سیر کے جتنے روپے ۔ چھٹانک کے اُتنے آنے ۔
(2) " کی جتنی چونیاں " " " پیسے ۔

(3) سیر کے جتنے آنے - چھٹانک کی اُتنی دمڑیاں ؛

## گُنے کے گُر

(1) چھٹانک کے جتنے آنے - سیر کے اُتنے روپے ؛
(2) " " " پیسے - " کی اُتنی چونیاں ؛
(3) " کی جتنی دمڑیاں " کے اُتنے آنے ؛

مثال ۱ - اگر ایک سیر ریشم کی قیمت ۹ روپے ہو - تو ایک چھٹانک ریشم کی قیمت بتاؤ -

قیمت مطلوب = ۹ روپے کا سولھواں حصہ
= ۹ آنے ؛

مثال ۲ - اگر کھانڈ روپے کی ۱۰ سیر ملتی ہو - تو 2 آنے کی کتنی آئیگی ؟

وزن مطلوب = ایک آنے کی ۱۰ چھٹانک تو 2 آنے کی ۱۰ × 2 = ۲۰ چھٹانک ؛

## تولے و چھ رتی کے گُر

| تولہ | روپیہ | چونی | آنہ |
|---|---|---|---|
| 6 رتی | آنہ | پیسہ | دمڑی |

## حصے کے گُر

(1) تولے کے جتنے روپے - چھ رتی کے اُتنے آنے ؛

## حصے کے گُر

(۱) ایک بیگھے کے جتنے روپے۔ 5 مرلے کے اُتنے آنے ۔

(۲) ایک بیگھے کی جتنی جوتیاں ۔ 5 مرلے کے اُتنے پیسے ۔

(3) ایک بیگھے کے جتنے آنے۔ 5 مرلے کی اُتنی دمڑیاں ۔

## گُنے کے گُر

(4) مرلے کے جتنے آنے۔ بیگھے کے اُن کا پانچواں حصہ روپے ۔

(5) مرلے کے جتنے پیسے۔ بیگھے کی اُن کا پانچواں حصہ جوتیاں ۔

(6) مرلے کی جتنی دمڑیاں۔ بیگھے کے اُن کا پانچواں حصہ آنے ۔

**مثال ۱**۔ اگر ایک بیگھہ زمین کا محصول ۱۵ روپے ہو۔ تو ایک مرلے کا محصول بتاؤ۔

5 مرلے کا محصول ۱۵ آنے

۱ " " " 3 " جواب ۔

**مثال ۲**۔ اگر ایک بیگھہ زمین کے لئے ۲ من گیہوں تخم ریزی کے لئے درکار ہوں۔ تو ایک مرلے کے لئے کتنے گیہوں درکار ہونگے ؟

5 مرلے زمین کے لئے 2 ڈھیئے یعنی $5 = 2\frac{1}{2} \times 2$ سیر گیہوں درکار ہیں +

پس ایک مرلے زمین کے لئے ایک سیر گیہوں درکار ہونگے۔ جواب +

**نوٹ**۔ سولہویں اور سولھویں حصے کے جس قدر گر بیان ہوئے ہیں۔ اُن کی صورتِ معکوس کے لحاظ سے اُتنے ہی گر اور بن سکتے ہیں۔ مدرس کو چاہیئے۔ کہ طلبا کو ہر ایک گر کی صورتِ معکوس بھی ذہن نشین کرائے۔ مثال کے طور پر چند معکوس گر درج کیئے جاتے ہیں +

## ہر ایک قسم کے گُر کے جزو اوّل کی معکوس صورت

(1) روپیہ کے جتنے من۔ آنے کے اُتنے ڈھیئے +

(2) " " " سیر۔ " کی اُتنی چھٹانکیں +

(3) " " " " گز۔ " " گرہیں +

(4) " " " ٹکے۔ " کے اُن کی پانچ آنا درے +

علیٰ ہذا القیاس +

## سوالات نمبر ۲:

1 بھُس روپیہ کا 2 من 12 بکتا ہے۔ تو آنے کا کتنا ملیگا؟

2 ۵ آنے فی چھٹانک کے حساب ۲ سیر الائچی کی قیمت بتاؤ ۔

3 ململ ایک روپے کی ۵ گز ملتی ہے۔ ڈیڑھ آنے کی کتنی ملیگی ؟

4 ۲۰ روپے تولے کے حساب ڈیڑھ ماشے سونے کی قیمت بتاؤ ۔

5 گاجریں ایک پیسے کی پونے چار سیر ملتی ہیں۔ ۴ آنے کی کتنی ملینگی ؟

6 آدھ آنے کی ایک چھٹانک مونگ پھلیاں ملتی ہیں۔ ۳ سیر مونگ پھلیوں کی قیمت بتاؤ ۔

7 ۴ روپے ۵ آنے فی من کے حساب سوا سیر کی قیمت بتاؤ ۔

8 دریائی ۲ روپے گز ملتی ہے۔ ۳ گرہ کے دام بتاؤ ۔

9 گڑ ایک روپے کا ۶ سیر ملتا ہے ۲ آنے کا کتنا ملیگا ؟

10 ایک آنے کا ڈیڑھ چھٹانک زیرہ آتا ہے۔ سوا تین روپے کا کتنا آئیگا ؟

11 اگر لکڑی کا نرخ ۳ من فی روپیہ ہو۔ تو ڈیڑھ آنے کی کتنی لکڑی آئیگی ؟

12 ڈھائی سیر مصری ۱۴ آنے کو ملتی ہے۔ ایک من ۱۰ سیر کے دام بتاؤ ۔

13 ڈیڑھ آنہ فی سیر کے حساب ایک روپے ۲ آنے کا کتنا دودھ آئیگا ؟

14 اگر ڈھائی سیر لکڑی ڈیڑھ پیسے کو ملتی ہو۔ تو ۵ من کے دام بتاؤ۔

15 ایک ٹکے کے ۶ سیر شلغم ملتے ہیں۔ ادھی کے کتنے آئینگے؟

16 میتھی ایک آنے کی ڈیڑھ سیر ملتی ہے۔ دمڑی کی کتنی آئیگی؟

17 3 روپے فی من کے حساب ۶ من $7\frac{1}{2}$ سیر آٹے کے دام بتاؤ۔

18 جَو ۲ روپے 5 آنے من بکتے ہیں۔ 37 روپے کے کتنے ملینگے؟

19 ڈھائی سیر ہلدی ساڑھے بارہ آنے کو آتی ہے۔ ۲ من ۲۵ سیر کی قیمت بتاؤ۔

20 کاشی سلک ایک روپے ۸ آنے گز ملتا ہے۔ $3\frac{1}{2}$ گرہ کے دام بتاؤ۔

21 دریائی ۲ روپے 5 آنے گز بکتی ہے۔ ۱۱ گرہ کی قیمت بتاؤ۔

22 کمخاب کا نرخ ۱۴ روپے 5 آنے فی گز ہے۔ ۱۵ گز ۱۵ گرہ کے دام بتاؤ۔

23 سوجی روپے کی 5 سیر آتی ہے۔ سوا تین آنے کی کتنی ملیگی؟

24 سوا دو سیر شکر ۹ آنے کو بکتی ہو۔ تو ۱۴ من

$12\frac{1}{2}$ سیر پر کیا خرچ ہوگا ؟

25 لال مرچ 7 آنے سیر کے حساب فروخت ہوتی ہے۔ 10 روپے ایک آنے کی کتنی ملیگی ؟

26 نمک ایک آنے کا ڈیڑھ سیر ملتا ہے۔ ایک من 36 سیر 8 چھٹانک کتنے میں آئیگا ؟

27 ایک روپے کا 3 گز لٹھا ملتا ہے۔ پونے چار گرہ کی قیمت بتاؤ +

28 7 روپے میں 9 گز پٹی کا تھان آتا ہے۔ تو 2 گز $8\frac{1}{2}$ گرہ پٹی کی قیمت بتاؤ +

29 12 آنے فی گز کے حساب ساڑھے تین گرہ کے دام بتاؤ +

30 3 آنے گز والی چھینٹ 3 روپے ڈیڑھ آنے کی کتنی آئیگی ؟

## بارھویں حصے اور بارہ گنے کے گر




حصے کے گر

(1) تولے کے جتنے روپے۔ ماشے کے اتنے آنے۔ اتنے

پیسے اور اُتنی پائیاں ÷

(۲) تولے کے جتنے آنے۔ ماشے کی اُتنی پائیاں ÷

گنے کے گُر

(۳) ماشے کی جتنی پائیاں۔ تولے کے اُتنے آنے ÷

(۴) ماشے کے جتنے آنے۔ تولہ اُن سے پونے روپے ÷

مثال ۱۔ اگر ایک تولے سونے کی قیمت ۲۵ روپے ہو۔ تو ایک ماشے کی قیمت بتاؤ۔

ایک ماشے کی قیمت = ۲۵ آنے + ۲۵ پیسے + ۲۵ پائی

= ۱ روپیہ ۹ آنے + ۶ آنے ۱ آنہ ۱ پائی

= ۱ " ۱۰ " ۸ پائی جواب ÷

مثال ۲۔ اگر ایک ماشے کی قیمت ۸ آنے ہو۔ تو ایک تولے کی قیمت بتاؤ۔

ایک تولے کی قیمت = ۸ روپے کا $\frac{3}{4}$

= 6 " جواب ÷

## سال ۔ ماہ ۔ درجن ۔ اکائی ۔
## گروس ۔ فٹ ۔ اِنچ کے گُر

| آنہ | روپیہ | فٹ | گروس | درجن | سال |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| پائی | آنہ + پیسہ + پائی | اِنچ | درجن | اکائی | ماہ |

## حصّے کے گُر

(1) سال کے جتنے روپے۔ مہینے کے اُتنے آنے۔ اُتنے ہی پیسے اور اُتنی ہی پائیاں +

(2) درجن کے جتنے روپے۔ ایک چیز کے اُتنے آنے۔ اُتنے ہی پیسے اور اُتنی ہی پائیاں +

(3) گروس کے جتنے روپے۔ درجن کے اُتنے آنے۔ اُتنے ہی پیسے اور اتنی ہی پائیاں +

(4) فٹ کے جتنے روپے۔ انچ کے اُتنے آنے۔ اُتنے ہی پیسے اور اتنی ہی پائیاں +

(5) سال کے جتنے آنے۔ مہینے کی اُتنی پائیاں +

(6) درجن " " ایک چیز " " "

(7) گروس " " " درجن " " "

(8) فٹ " " " انچ " " "

(9) مہینے " " " سال کے اُن سے پونے روپے

(10) اکائی " " " درجن " " " " " "

(11) درجن " " " گروس " " " " " "

(12) انچ " " " فٹ " " " " " "

(13) مہینے کی جتنی پائیاں۔ سال کے اُتنے آنے +

(14) اکائی " " " درجن " " " "

(15) درجن " " " گروس " " " "

(16) انچ " " " فٹ " " " "

مثال 1- اگر کسی شخص کی ماہوار بچت 12 آنے 6 پائی ہو تو سالانہ بچت بتاؤ۔

حل- 12 پونے = 9 روپے [گر 9]

اور 6 پائی کے مقابل 6 آنے [گر 13]

پس بچت مطلوب = 9 روپے 6 آنے +

مثال 2- اگر ایک پنسل کی قیمت 7 پائی ہو تو 3 درجن پنسلوں کے دام بتاؤ۔

ایک درجن پنسلوں کی قیمت = 7 آنے

پس 3 " " " = 21 "

= 1 روپیہ 5 آنے جواب +

**نوٹ**- ان 20 گر مذکورہ بالا بارھویں حصے و بارہ گنے کے گروں کے معکوس 20 گر اور بن سکتے ہیں- مدرس کو چاہیئے کہ طلبا کی امداد سے انہیں بنوا کر بلیک بورڈ پر لکھے + مثال کے طور پر نمبر 15 و 16 کی معکوس صورتیں ہم ذیل میں درج کرتے ہیں +

(1) ایک پائی کی جتنی چیزیں- آنے کی اتنی درجن +

(2) پائی کے جتنے انچ- آنے کے اتنے فٹ +

## سوالات نمبر 13

1- مشک کا بھاؤ 22 روپے فی تولہ ہے- ایک ماشے

کے دام بتاؤ۔

2 26 روپے 12 آنے فی تولے کے حساب 2 ماشے کندن کی قیمت بتاؤ۔

3 اگر کسی شخص کو سالانہ انکم ٹیکس 20 روپے دینا پڑتا ہو۔تو ڈیڑھ ماہ کا انکم ٹیکس بتاؤ۔

4 24 روپے 8 آنے فی تولے کے حساب 5 ماشے سونے کی قیمت بتاؤ۔

5 15 روپے 4 آنے فی درجن کے حساب ایک گلوبند کی قیمت بتاؤ۔

6 اگر ایک سلیٹ 2 آنے کو ملتی ہو۔تو ڈیڑھ درجن سلیٹوں کی قیمت بتاؤ۔

7 سونے کا نرخ 24 روپے 4 آنے 8 پائی فی تولہ ہے ڈیڑھ ماشے کی قیمت بتاؤ۔

8 اگر ایک درجن دیا سلائی کے بکس ڈیڑھ آنے کو ملتے ہوں۔تو 4 گروس کتنے کو ملینگے؟

9 موتی 12 روپے 6 آنے کے ایک تولہ ملتے ہوں۔ 2 ماشے 4 رتی کی قیمت بتاؤ۔

10 اگر ایک درجن کاپیوں کی قیمت 2 روپے ہو۔تو 5 کاپیوں کی قیمت بتاؤ۔

11 اگر ایک فٹ ڈوری کی قیمت $3\frac{5}{4}$ آنے ہو۔تو 7 انچ ڈوری کی قیمت بتاؤ۔

12 4 روپے 8 آنے فی گروس کے نرخ سے 2 بٹنوں کی قیمت بتاؤ ۔

13 2 روپے 4 آنے فی درجن کے حساب 3 گروس 5 درجن دواتوں کی قیمت بتاؤ ۔

14 6 آنے فی درجن کے حساب 160 موم بتیوں کی قیمت بتاؤ ۔

15 ایک ماشہ زعفران 2 آنے 3 پائی کو آتا ہے ۔ تولہ بھر کے دام بتاؤ ۔

16 اگر ایک تولے کی قیمت 11 روپے 5 آنے 6 پائی ہو۔ تو ایک ماشے کی قیمت بتاؤ ۔

17 ایک درجن چھتریاں 15 روپے 3 آنے 6 پائی کو آتی ہیں۔ 7 و 11 چھتریوں کے دام الگ الگ بتاؤ ۔

18 اگر ایک چیز کی قیمت 2 روپیہ 5 آنے ہو۔ تو ویسی 4 درجن 5 چیزوں کی قیمت بتاؤ ۔

19 اگر جراب کا ایک جوڑہ سوا تین آنے کو ملتا ہو۔ تو تین درجن جوڑوں کے دام بتاؤ ۔

20 سوا پانچ آنے فی تولے کے حساب 2 ماشے کی قیمت بتاؤ ۔

# بیسویں حصے اور بیس گُنے کے گُر

بسوہ بیگھہ کنال کوڑی پاؤ من روپے

۱/۲۰ بسوانسی بسوہ مرلہ اِکائی تولہ ۱/۲ سیر ۱/۲۰ حصہ آنے

## حصے کے گُر

(۱) ایک بسوانسی کے جتنے تولے۔ بسوے کے اُتنے پاؤ +

(۲) ایک بسوانسی کے جتنے سیر۔ بسوے کے اُن سے آدھے من +

(۳) ایک بسوانسی کے جتنے آنے۔ بسوے کے اُن [illegible] سوا [illegible] روپے +

**نوٹ** [illegible] طرح [illegible] سے [illegible] کنال۔ اکائی سے کوڑی کے ہر قسم کے [illegible] کر [illegible] سکتے ہیں +

## حصے کے گُر

(۱) ایک بسوے کے جتنے پاؤ۔ بسوانسی کے اُتنے تولے +

(۲) ایک بسوے کے جتنے من۔ بسوانسی کے اُن سے دُگنے سیر +

(3) ایک بسوے کے جتنے روپے۔ بسوانسی کے اُن
کا $\frac{4}{3}$ حصہ آنے +

بموجب نوٹ مندرجۂ بالا یہ تین صورتیں بھی ہر ایک۔
قسم پر حاوی ہو سکتی ہیں۔ صرف بسوہ و بسوانسی کی
جگہ لفظ بیگھ۔ بسوہ یا کنال۔ مرلہ یا کوڑی یا اکائی
ترتیب وار استعمال کرنا پڑیگا +

مثال 1۔ اگر ایک بیگھ زمین کی پیداوار 3 من ہو۔ تو
ایک بسوے کی پیداوار بتاؤ۔

" " " = 3 کا دوچند

= 6 سیر جواب +

مثال 2۔ اگر ایک کوڑی پنسلوں کی قیمت 5 روپے ہو۔
تو ایک پنسل کی قیمت بتاؤ۔

5 روپے کا $\frac{4}{3}$ = ۴ آنے جواب ۴ر +

## سوالات نمبر ۱۴

1 ایک کھیت میں اُڑد 9 من فی کنال پیدا ہوئے۔
3 مرلے کی پیداوار بتاؤ +

2 اگر کسی زمین کا محصول ایک روپیہ فی کنال ہو۔ تو
ڈیڑھ مرلے کا محصول بتاؤ +

3 اگر ایک کوڑی چھتریوں کی قیمت 15 روپے ہو۔
تو 7 چھتریوں کی قیمت بتاؤ +

4. اگر 3 بیگھے زمین کے لئے سوا دو من بیج درکار ہو۔ تو ٦ مرلے زمین کے لئے کس قدر بیج درکار ہوگا؟

5. کسی گاؤں میں چنے کی پیداوار 27 من فی بیگھہ ہوئی۔ بتاؤ۔ جس شخص کا کھیت ٦ بسوے کا ہو۔ اُس کے کھیت میں کل کس قدر چنے پیدا ہوئے؟

6. اگر کوئی کھیت بونے کے لئے سوا تین سیر گیہوں فی بسوانسی درکار ہوں۔ تو 8 بسوے کا کھیت بونے کے لئے کس قدر گیہوں درکار ہونگے؟

7. رائی کا بیج ایک مرلے کے لئے 3 تولے درکار ہوتا ہے۔ بتاؤ۔ جس شخص کا کھیت ٦ کنال ہو۔ اُس کو کس قدر بیج کی ضرورت ہوگی؟

8. اگر 2 روز میں ڈیڑھ پاؤ گھی خرچ ہو۔ تو گیارہ روز میں کس قدر گھی خرچ ہوگا؟

9. ایک کھیت میں رُوئی کی پیداوار $3\frac{1}{4}$ من فی کنال ہوئی۔ تو بتاؤ $\frac{1}{4}$ مرلے کے حصّے دار کو کس قدر رُوئی ملیگی؟

10. اگر ایک چھتری کی قیمت 2 روپے 3 آنے ہو۔ تو تین کوڑی چھتریوں کی قیمت بتاؤ۔

11. اگر ایک بیگھہ زمین میں ٦ من 10 سیر غلہ پیدا ہو۔ تو ٦ بسوے زمین میں کس قدر غلہ پیدا ہوگا؟

۱۲۔ اگر ۶ مرلے کے کھیت میں ایک تولہ افیون نکلے۔ تو 12 بیگھے کے کھیت میں کس قدر افیون نکلیگی؟

۱۳۔ اگر ایک بسوے زمین کا معاملہ ۱۱ سیر گندم سے ادا ہو سکتا ہو۔ تو ۶ مرلے زمین کا معاملہ کس قدر گندم سے ادا ہو سکیگا؟

۱۴۔ اگر سلیٹ کی ۱۰۰ پنسلیں ½6 آنے کو ملتی ہوں۔ تو ۵ پنسلوں کی قیمت بتاؤ۔

۱۵۔ اگر کسی کنبے کا ۵ دن کا خرچ 27 سیر آٹا ہو۔ تو ۲۵ دن کا خرچ بتاؤ۔

## آٹھویں حصے اور آٹھ گنے کے گر

| من | ماشہ | سیر | میل | روپیہ | آنہ | گھماؤں |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پنسیری | رتی | ادھ پاؤ | فرلانگ | دوانی | ½ پائی | کنال |

حصے کے گر

(۱) من کے جتنے روپے۔ پنسیری کے اُن سے دگنے آنے

(۲) ماشے ،، ،، ،، رتی ،، ،، ،، ،، ،، ،،

(۳) سیر ،، ،، ،، آدھ پاؤ ،، ،، ،، ،، ،، ،،

(۴) میل ،، ،، ،، فرلانگ ،، ،، ،، ،، ،، ،،

(5) گھماؤں کے جتنے روپے - کنال کے اُن سے دُگنے آنے ٭

(6) من کے جتنے آنے - پنسیری کی اُن سے ڈیوڑھی پائیاں ٭

(۷) ماشے کے جتنے آنے - رتی کی اُن سے ڈیوڑھی پائیاں ٭

(8) سیر کے جتنے آنے - آدھ پاؤ کی اُن سے ڈیوڑھی پائیاں ٭

(۹) میل کے جتنے آنے - فرلانگ کی اُن سے ڈیوڑھی پائیاں ٭

(۱۰) گھماؤں کے جتنے آنے - کنال کی اُن سے ڈیوڑھی پائیاں ٭

(۱۱) گھماؤں کے جتنے آنے - کنال کے اُن سے ڈیوڑھے آدھ پاؤ ٭

**مثال ۱** - اگر ایک گھماؤں زمین کا محصول 5 روپے 7 آنے ہو - تو ۲ کنال کا محصول بتاؤ -

5 روپے کے حساب محصول = 5 × 2 × 2

= ایک روپیہ ۱۱ آنے

7 آنے " " = ایک آنہ 9 پائی

پس ایک روپیہ 5 آنے 9 پائی جواب ٭

**مثال 2** - اگر ایک میل کا کرایہ 5 آنے ہو - تو $3\frac{1}{4}$

فلانگ کا کرایہ بتاؤ۔

ایک فرلانگ کا کرایہ = $6\frac{1}{2}$ پائی

" " " $3\frac{1}{4}$ = $\frac{13}{2}\times\frac{13}{4}$ پائی

" $= 24\frac{3}{8}$

" $= 2$ آنے $\frac{3}{8}$ " جواب

**نوٹ**۔ مذکورہ بالا گُروں کی معکوس صورتیں خود مدرّس بنوائے۔

## سوالات نمبر 15

1 ساڑھے تین آنے کا ایک رتی سونا آتا ہے۔ایک ماشے کی قیمت بتاؤ۔

2 اگر 5 سیر آلوؤں کی قیمت 4 آنے ہو۔تو 2 من آلوؤں کی قیمت بتاؤ۔

3 اگر ایک من گندم کی قیمت 3 روپے 2 آنے ہو۔ تو 15 سیر گندم کی قیمت بتاؤ۔

4 اگر ایک میل کا کرایہ 2 آنے ہو۔تو 14 میل 3 فرلانگ کا کرایہ بتاؤ۔

5 اگر 4 میل لمبی سڑک کی مرمت پر 3 روپے خرچ ہوں۔تو ایک فرلانگ سڑک کی مرمت پر کیا صرف ہوگا؟

6 اگر 3 ماشے کی چاندی کی انگوٹھی 2 آنے کو ملتی ہو۔

تو ڈیڑھ رتی چاندی کی قیمت بتاؤ +

7 اگر ایک فرلانگ تار کی قیمت 6 آنے ہو۔تو ¼ میل لمبے تار پر کیا خرچ ہوگا ؟

8 اگر لکڑی ایک روپے کی ایک من ۲۰½ سیر ملتی ہو۔ تو 2 من 5 سیر کی قیمت بتاؤ +

9 اگر ایک روپے کی 4½ سیر ادرک بکتی ہو۔تو 5 من کی قیمت بتاؤ +

۱۰ اگر آدھے پیسے کا ایک رتی زعفران ملتا ہو۔تو 3 ماشے زعفران کی قیمت بتاؤ +

## من ۔سیر۔چھٹانک وغیرہ کے عام گُر

| پیسہ | آنہ | دوانی | چونی | روپیہ |
|---|---|---|---|---|
| سرساہی | چھٹانک | آدھ پاؤ | پاؤ | سیر |

(۱) روپے کے جتنے سیر۔ چونی کے اُتنے پاؤ۔ دوانی کے اُتنے آدھ پاؤ ۔ آنے کی اُتنی چھٹانکیں ۔ پیسے کی اُتنی سرسائیاں +

(2) سیر کے جتنے روپے۔ پاؤ کی اُتنی چونیاں۔آدھ پاؤ کی اُتنی دوانیاں ۔چھٹانک کے اُتنے آنے ۔ سرساہی کے اُتنے پیسے +

مندرجہ بالا گُروں کی معکوس صورتیں

(۱) پیسے کی جتنی سرسائیاں - آنے کی اُتنی چھٹانکیں - دوانی کے اُتنے آدھ پاؤ - چونی کے اُتنے پاؤ - روپے کے اُتنے سیر ۔

(۲) سرساہی کے جتنے پیسے - چھٹانک کے اُتنے آنے - آدھ پاؤ کی اُتنی دوانیاں - پاؤ کی اُتنی چونیاں - سیر کے اُتنے روپے ۔

**مثال ۱**- اگر ایک روپے کا ۱۵ سیر آٹا بکتا ہو - تو 3 آنے و ڈیڑھ آنے و آدھ آنے کا کتنا کتنا آئیگا ؟

ایک آنے کا آٹا = ۱۵ چھٹانک

3 " " " = 30 "

= ایک سیر ۱۴ چھٹانک

ڈیڑھ " " " = 15 چھٹانک

آدھ " " " = ۱۰ کا نصف یعنی 5 چھٹانک ۔

**مثال 2** - اگر ایک سیر کی قیمت ۴/ روپے ہو - تو ڈیڑھ پاؤ اور ڈیڑھ چھٹانک کی قیمت دریافت کرو -

حل - ایک پاؤ کی قیمت = ۴/ چونی یا ایک روپیہ

.. ڈیڑھ " " " = ایک روپیہ 8 آنے

ایک چھٹانک " " = ۴/ آنے

ڈیڑھ " " " = ۴/ " کا ڈیوڑھا

= 6 " جواب ۔

# سوالات نمبر 16

1 اگر آٹا روپے کا سوا دس سیر بکتا ہو۔ تو ۸ کا کتنا ملیگا ؟

2 کھانڈ ایک پیسے کی 3 سرساہی آتی ہے۔ تو سوا دو روپے کی کتنی ملیگی ؟

3 تیل ۲½ آنے فی سیر ملتا ہے۔ تو ڈیڑھ پاؤ تیل کی کیا قیمت ہوگی ؟

4 سوجی ایک روپے کی پونے چھ سیر ملتی ہے۔ $3\frac{1}{2}$ آنے کی کتنی ملیگی ؟

5 اگر ایک چھٹانک کشمش کی قیمت ۲ ہو۔ تو سوا تین سیر کی قیمت بتاؤ ۔

6 اگر ایک سیر گھی کی قیمت ایک روپیہ ایک آنہ ہو۔ تو ساڑھے تین پاؤ کی قیمت بتاؤ ۔

7 اگر گڑ ایک روپے کا $6\frac{1}{2}$ سیر ملتا ہو ۔ تو $2\frac{3}{4}$ آنے کا کتنا ملیگا ؟

8 اگر بادام ایک روپے 2 آنے فی سیر بکتے ہوں ۔ تو $3\frac{1}{2}$ چھٹانک کی قیمت بتاؤ ۔

9 چنبیلی کا تیل 2 روپے ۴ آنے کا ایک سیر بکتا ہے۔ $2\frac{1}{2}$ چھٹانک کی قیمت بتاؤ ۔

10 صابون ایک روپے کا $3\frac{1}{4}$ سیر بکتا ہے ۔ 13 چھٹانک

کی قیمت بتاؤ۔

11 آلو $3\frac{1}{2}$ پیسے سیر بکتے ہیں۔ $4\frac{1}{2}$ سیر کی قیمت بتاؤ۔

12 پالک کا ساگ سوا پیسے سیر ملتا ہے۔ $4\frac{1}{4}$ کا کتنا ملیگا؟

13 بیسن روپے کا $10\frac{1}{2}$ سیر ملتا ہے۔ ڈیڑھ آنے کا کتنا ملیگا؟

14 ماش کی دال روپے کی $7\frac{1}{2}$ سیر ملتی ہے۔ تو ڈیڑھ آنے کی کتنی ملیگی؟

15 اگر 3 چھٹانک مٹھائی کی قیمت 4 آنے ہو۔ تو 2 روپے کی کتنی مٹھائی آئیگی؟

16 اگر ایک سیر ریشم کی قیمت 9 روپے 8 آنے ہو۔ تو $6\frac{1}{4}$ تولے کی قیمت بتاؤ۔

17 گیہوں کا نرخ ساڑھے تیرہ سیر فی روپیہ ہے۔ تو 6 سیر کی قیمت بتاؤ۔

18 اگر روئی کا نرخ پونے دو سیر فی روپیہ ہو۔ تو 5 آنے کی کتنی روئی ملیگی؟

19 ماش کی دال روپے کی $6\frac{1}{2}$ سیر بکتی ہے۔ ایک روپے 3 آنے کی کتنی ملیگی؟

20 کھانڈ روپے کی 4 سیر ملتی ہے۔ پونے دو پیسے کی کتنی ملیگی

# تنخواہ اور مزدوری دریافت کرنے کے متعلق گُر

(۱) وہ گُر جن کے ذریعے ایک دن کی تنخواہ معلوم ہونے سے مہینے کی تنخواہ اور مہینے کی تنخواہ معلوم ہونے سے ایک دن یا چند دنوں کی تنخواہ بآسانی دریافت کر لیتے ہیں۔ ذیل میں درج کئے جاتے ہیں +

**نوٹ ۱**۔ چونکہ مہینے کے دنوں کی تعداد مختلف ہوتی ہے۔ یعنی بعض مہینے 31 دن کے ہوتے ہیں۔ بعض 30 دن کے۔ اور فروری کبھی 28 دن کا ہوتا ہے۔ اور کبھی 29 دن کا۔ اس لئے تنخواہ دریافت کرنے کے لئے ہمیں مختلف گُر استعمال کرنے پڑتے ہیں +

**نوٹ 2** جس سوال میں مہینے کے دنوں کی تعداد یا مہینے کا نام نہ دیا ہُوا ہو۔ تو وہاں 30 دن کا مہینہ خیال کرو +

(2) اگر ایک دن کی مزدوری ایک آنہ ہو۔ تو 32 دن کی مزدوری 32 آنے یعنی 2 روپے ہوگی۔ اسی طرح اگر ایک دن کی مزدوری 2 آنے ہو۔ تو 32 دن کی مزدوری 64 آنے یعنی ۴؍ روپے ہوگی +

گر جبکہ مہینہ 32 دن کا فرض کیا جائے

| روپیہ | مہینہ |
| --- | --- |
| آدھ آنہ | ایک دن |

(۱) مہینے کے جس قدر روپے - دن کے اُن سے نصف آنے ۔

(2) دن کے جس قدر آنے - مہینے کے اُن سے دوچند روپے ۔

گر جبکہ مہینہ 31 دن کا ہو

دن کے جتنے آنے - مہینے کے اُن سے اُتنے آنے کم دوچند روپے ۔

گر جبکہ مہینہ 30 دن کا ہو

ایک دن کے جتنے آنے - مہینے کے اُن سے دوچند آنے کم دوچند روپے ۔

گر جبکہ مہینہ 29 دن کا ہو

ایک دن کے جتنے آنے - مہینے کے اُن سے سہ چند آنے کم دوچند روپے ۔

گر جبکہ مہینہ 28 دن کا ہو

ایک دن کے جتنے آنے - مہینے کے اُن سے چوگنے آنے کم دوچند روپے ۔

مثال- اگر کسی مزدور کو $3\frac{1}{2}$ آنے روز مزدوری ملتی ہو- تو بتاؤ- مارچ کے مہینے کی اُسے کل مزدوری کتنی ملیگی ؟

مزدوری مطلوب = $3\frac{1}{2}$ × 31 روپے - $3\frac{1}{2}$ آنے
= 6 روپے 12 آنے 6 پائی ٭

## سوالات نمبر 16

1 اگر ایک ماہ کی تنخواہ (1) 7 روپے (2) 12 روپے (3) 27 روپے ہو- تو ایک دن کی تنخواہ معلوم کرو ۔

2 ایک دن کی تنخواہ بتاؤ- جبکہ ایک ماہ کی تنخواہ (1) 45 روپے (2) 63 روپے (3) 78 روپے ہو ٭

3 25 روپے ماہوار کے حساب (1) 3 دن (2) 7 دن (3) 11 دن کی تنخواہ علٰحدہ علٰحدہ معلوم کرو ٭

4 ایک شخص کو 152 روپے ماہوار تنخواہ ملتی ہے- اگر وہ شخص کسی مہینے میں 11 دن کی رخصت نصف تنخواہ پر حاصل کرے- تو بتاؤ- اُس مہینے میں اس کی کس قدر تنخواہ کٹ جائیگی ؟

5 تین مزدوروں کی روزانہ مزدوری علٰحدہ علٰحدہ $1\frac{1}{2}$ آنے و 7 آنے و 9 آنے ہے- ہر ایک مزدور کی ماہوار آمدنی علٰحدہ علٰحدہ معلوم کرو ٭

6 مفصلۂ ذیل حالتوں میں سوال نمبر 5 کا جواب کیا ہونا چاہیئے ؟

(الف) جبکہ مہینہ 31 دن کا ہو +

(ب) " " 29 " " " +

(ج) " " 28 " " " +

7 دو شخصوں کی روزانہ مزدوری $8\frac{1}{2}$ آنے اور $11\frac{1}{2}$ آنے ہے - بتاؤ - ماہ فروری ۱۹۰۵ء میں اُن کی آمدنی میں کیا فرق ہوگا ؟

8 اگر دو شخصوں کی روزانہ مزدوری میں $4\frac{1}{4}$ آنے کا فرق ہو - اور زیادہ مزدوری لینے وا مہینہ بھر میں ۱۲ روپے ایک آنہ کماتا ہو - تو کم مزدوری لینے والا اُس مہینے میں کس قدر کمائیگا ؟

9 پولیس کے ایک کنسٹیبل کو ۱۱ روپے ماہوار تنخواہ ملتی ہے - بتاؤ - اُسے 6 دن کی کیا تنخواہ ملیگی ؟

10 اگر ایک گھوڑے کو ڈھائی سیر دانہ روز دیا جاتا ہو - تو مہینہ بھر میں کس قدر دانہ خرچ ہوگا ؟

11 نومبر اور دسمبر کے مہینوں کی تنخواہ $13\frac{1}{2}$ آنے روز کے حساب معلوم کرو +

12 اگر ایک راج کو ایک دن میں ایک روپیہ $3\frac{1}{2}$ آنے مزدوری ملتی ہو - تو بتاؤ - ماہ ستمبر میں اُسے کل کس قدر مزدوری ملیگی ؟

13 ایک روپیہ 7 آنے روز کے حساب کسی شخص کی ماہ فروری سنہ ۱۹۱۱ء و سنہ ۱۹۱۲ء کی تنخواہوں میں کیا فرق ہوگا؟

14 اگر کسی مکان کا کرایہ 15 روپے 8 آنے ماہوار ہو۔ تو 14 روز کا کرایہ کیا ہوگا؟

15 اگر ایک دکان کا روزانہ کرایہ 3¼ آنے ہو۔تو اُس کا کرایہ ماہ فروری و مارچ و اپریل کا الگ الگ بتاؤ۔

---

# دیسی طریقۂ حساب

عام طور پر دکاندار اور ساہوکار بیوپار کے متعلق سوالات گُروں کی مدد سے زبانی حل کر لیتے ہیں۔یہ طریق ہم تم کو پھیلاوٹ کے قاعدے میں بتلا چکے ہیں۔مگر بعض سوالات ایسے حل کرنے پڑتے ہیں۔جن میں ہرچند گُر تو استعمال کئے جاتے ہیں۔مگر عمل لکھنا پڑتا ہے۔اس کے علاوہ سود کے سوال بھی یہ لوگ خاص طریق سے حل کرتے ہیں۔پھیلاوٹ یا سود کے جو سوال اس طرح تحریری عمل کے ذریعے حل کئے جائیں۔اُسے بیوپاری اکونٹس یا دیسی طریقۂ حساب کہتے ہیں۔پھیلاوٹ کے تحریری سوالات حل کرنے کا طریق

ان مثالوں سے ظاہر ہوگا :-

**مثال ۱-** اگر ایک من چاولوں کی قیمت 2 روپے 5 آنے ہو- تو 7½ روپے 12 آنے 6 پائی کے کتنے چاول آئینگے ؟

من سیر چھٹانک

حل- عہ/15 کے چاول = 1 ″ 0 ″ 0

للعہ ″ ″ = 32 ″ 0 ″ 0 | عہ/15 کا 32 گنا
للعہ/10 ″ ″ = 2 ″ 0 ″ 0 | عہ/5 کا دگنا
عہ/2 ″ ″ = 0 ″ 20 ″ 0 | عہ/15 کا آدھا

∴ چاولوں کا وزن مطلوب = 34 ″ 20 جواب

**مثال 2-** اگر 2 من ۱۰ سیر گیہوں کی قیمت 8 روپے ہو- تو 23 من 25 سیر گیہوں کی قیمت بتاؤ-

حل- 2 من ۱۰ سیر گیہوں کی قیمت = 8 روپے

22 ″ 20 ″ ″ ″ = 80 ″ | پہلی مقدار کا پورا ۱۰ گنا ہے
1 ″ 5 ″ ″ ″ = 4 ″ | ″ ″ ″ نصف ہے

23 ″ 25 ″ ″ ″ = 84 ″ جواب

**مثال 3-** 15 روپے ۱۰ آنے فی من کے حساب 15 من 12 سیر 8 چھٹانک کھانڈ کی قیمت بتاؤ-

روپے آنے پیسے

حل- ایک من کھانڈ کی قیمت = 15 ″ ۱۰ ″ 0

∴ 15 ″ ″ ″ = { 225 ″ 0 ″ 0 بحساب 15 روپے فی من
9 ″ 6 ″ 0 ″ ۱۰ آنے ″ ″

روپے آنے پیسے

اور ۱۵ سیر کھانڈ کی قیمت = 3 " 14 " 2 من کی قیمت کا چوتھائی حصہ

اور $2\frac{1}{2}$ " " " " = { 0 " 15 " 0 } من کے جتنے روپے $2\frac{1}{2}$ سیر کے اُتنے آنے ۔

{ دام 12 " 2 " 0 " 0 } من کے جتنے آنے $2\frac{1}{2}$ سیر کے اُس کا چوتھا حصہ پیسے ۔

بس 15 من 12 سیر 8 چھٹانک کھانڈ کی قیمت = 239 " 3 " 2 " 12 دام

= 239 " 3 " $2\frac{1}{2}$ پیسے جواب ۔

**مثال 14۔ اگر کشمش کا بھاؤ ۹ آنے فی سیر ہو۔ تو بتاؤ۔ 28 روپے 13 آنے ایک پیسے کی کتنی کشمش آئیگی ؟**

حل۔ ۹ آنے کی کشمش = ۰ من ۱ سیر ۰ چھٹانک

27 روپے " " = 1 " 8 " 0 " (۹ روپے کی 16 سیر اور 27 روپے کی 48 سیر)

۱ روپیہ 2 آنے " " = 0 " 2 " 0 " (۹ آنے کا دوچند)

۱۱ آنے ۱ پیسہ " " = 0 " 1 " 14 " (۱۱/۱ نو آنے کا سواگُنا)

پس کشمش کا وزن مطلوب = 1 " 11 " 14 " جواب ۔

## سوالات نمبر 18

**۱** 2 روپے 8 آنے فی من کے حساب ۱۷ سیر 12 چھٹانک آلوؤں کی قیمت بتاؤ ۔

2 گیہوں کا نرخ ۲/۱ روپے من ہے۔ 22 من 19 سیر 8 چھٹانک گیہوں کی قیمت بتاؤ +

3 2 روپے 7 آنے فی من کے حساب 80 روپے 8 آنے 9 پائی کے کتنے چنے ملینگے؟

4 ڈھائی آنے فی سیر کے حساب 2 من 37 سیر 8 چھٹانک گڑ کی قیمت بتاؤ +

5 ایک شخص نے ایک دکاندار سے 4 بوری آٹا 3 روپے 4 آنے فی من کے حساب خریدا۔ اگر ایک بوری میں 2 من 7 سیر آٹا ہو۔ تو آٹے کے کل دام بتاؤ +

6 ایک بیوپاری نے کسی دکاندار کے ہاتھ 31 من 2 سیر 8 چھٹانک چاول 4 روپے 8 آنے فی من کے نرخ سے فروخت کئے۔ بتاؤ۔ اُسے کس قدر رقم وصول ہوئی؟

7 ایک بوری میں سوا دو من جَو آتے ہیں۔ اگر جَو کا نرخ ایک روپیہ 14 آنے فی من ہو۔ تو 12 بوری جَو خریدنے کے لئے کس قدر روپیہ درکار ہوگا؟

8 کریم بخش نے اللہ داد سے ڈھائی سیر روز کے حساب 30 دن تک دود خریدا۔ اگر دود کا نرخ ۲/۱ 5 سیر فی روپیہ ہو۔ تو کریم بخش اللہ داد کو کس قدر قیمت ادا کرے؟

9 اگر مونگ کی دال روپے کی $6\frac{1}{2}$ سیر بکتی ہو - تو 55 روپے 6 آنے کی کتنی ملیگی ؟

10 اگر بھُس کا نرخ ۱۵۰/ فی من ہو - تو 31 من ۲۰ سیر کی قیمت بتاؤ +

11 لال مرچ ۳۰/ سیر بکتی ہے - بتاؤ ۱۱۱۹ کی کتنی ملیگی ؟

12 اگر ڈیڑھ سیر نمک ایک آنے کو ملتا ہو - تو ایک من 36 سیر $9\frac{1}{2}$ چھٹانک نمک کی قیمت بتاؤ +

13 اگر ۲ من ۱۵ سیر کھانڈ 23 روپے ۱۲ آنے کو ملتی ہو - تو 5 سیر ۱۵ چھٹانک کھانڈ کی قیمت بتاؤ +

14 مَیں نے ۱۱۴ من ۲۰ سیر کھانڈ ۱۲ روپے 8 آنے من کے حساب امرتسر میں خرید کر ترنتارن میں بھیجی - ۱۰/ فی من کرایہ خرچ ہوُا - اور ۲۰/ فی من اور خرچ پڑا - اگر میں ترنتارن میں ۵/ فی سیر کے حساب اپنی کھانڈ فروخت کروں - تو بتاؤ - مجھے کس قدر نفع یا نقصان ہوگا ؟

15 مفصلۂ ذیل اشیا کی کل قیمت بتاؤ :-

(۱) چاول 15 من ۲۰ سیر در ۳/ فی سیر +

(۲) گڑ ۱۱ من 13 سیر ۱۰ چھٹانک در $6\frac{1}{2}$ سیر فی روپیہ +

(3) کھانڈ ۱۵ سیر ۱۰ چھٹانک در ۱۲/ فی من +

(4) آرد گندم 10 بوری فی بوری 2 من 4 سیر - در ۱۱؍ روپے فی من +

(5) روغن زرد 2 من 14 سیر 8 چھٹانک در ۱۱؍ فی پلہ +

**نوٹ**- پلہ = $4\frac{1}{2}$ سیر +

16 اگر پستہ 30 روپے من بکتا ہو - تو ایک روپیہ $4\frac{1}{2}$ آنے کا کتنا ملیگا ؟

17 اگر کوئی شخص 2925 من 15 سیر گندم بحساب $11\frac{1}{4}$ سیر فی روپیہ فروخت کرے اور ۰؍ فی من آڑت کا خرچ دینا پڑے - تو بتاؤ - آڑت کاٹ کر اُس کو کیا قیمت وصول ہوگی ؟

18 رام لال نے لچھمی نرائن کو مختلف تاریخوں پر مندرجۂ ذیل اشیا بھیجیں - بتاؤ - کہ لچھمی نرائن رام لال کو کس قدر قیمت ادا کرے ؟

9 - اسوج سمت 1953 گیہوں 24 من 20 سیر در ۲؍ روپے فی من +

11 - کاتک سمت 1953 نخود 75 من 30 سیر در ۸؍ فی من +

12 - مگھر سمت 1953 روغن زرد 12 من 11 سیر در سوا روپیہ فی سیر +

19 الہ آباد سے ایک بیوپاری نے کسی آڑتی کے پاس 200 بوری کھانڈ بھیجی - آڑتی نے 15 بوری 12 روپے فی من اور 50 بوری 12 روپے 14 آنے فی من اور 60 بوری 12 روپے 9 آنے فی من اور باقی کھانڈ 13 روپے 6 آنے فی من کے حساب فروخت کی - کل قیمتِ فروخت کا

حساب تیار کرو۔ اور بتاؤ۔ آدھ آنہ فی روپیہ آڑت وضع کرنے کے بعد بیوپاری کو کیا ملیگا ؟
**نوٹ**۔ یاد رہے۔ کہ ہر ایک بوری میں ڈھائی من کھانڈ ہے +

20 رامدتا مل بزاز نے اپنے ایک گاہک تلسی داس کے ہاتھ مختلف اوقات پر مفصلۂ ذیل اشیا فروخت کیں :۔
یکم مارچ سنہ 1912ء ململ 3 تھان در ۶/ فی تھان +
8۔ مارچ سنہ 1912ء چار جوڑہ دھوتی در ۳/ فی جوڑہ +
16۔ مارچ سنہ 1912ء کشمیرا 12 گز در ۳/ فی گز +
27۔ مارچ سنہ 1912ء دریائی ۱۹ گز در ۱/ فی گز +
بتاؤ۔ تلسی داس خرید کردہ اشیا کی بابت کس قدر رقم رامدتا مل کو ادا کرے ؟

21 سونے کی ایک انگوٹھی کا وزن ۱۰ ماشے 3 رتی ہے۔ اگر سونے کا نرخ فی تولہ 25 روپے 2 آنے ہو۔ اور ساڑھے بارہ آنے مزدوری کے اور 8 آنے کا نگینہ لگا ہو۔ تو انگوٹھی کی کل قیمت بتاؤ +

22 53 من 20 سیر شکّر کی قیمت ہوگی۔ جبکہ شکّر کا نرخ 6 سیر فی روپیہ ہو ؟

23 56 گز ۱۴ گرہ چھینٹ کی قیمت ایک روپیہ ڈیڑھ آنہ فی گز کے حساب بتاؤ +

24 ایک پنساری نے مندرجۂ ذیل ادویات مول لیں۔ اُن کی کل قیمت بتاؤ :۔

| جنس | وزن | نرخ |
|---|---|---|
| الائچی خورد | ۲ سیر ۱۰ تولے ۵ ماشے | ۲ر فی تولہ |
| پارہ | 6 " 15 " 1½ " | 3ر " " |
| مشک | ۲ تولے ۱۰ ماشہ | ۲۲ روپے فی تولہ |
| بادام روغن | 21 " 7 " " | ۱۰ر فی تولہ |

25 سونے کے ایک زیور کا وزن ۱۲ تولے ۹ ماشے ۴ رتی ہے - اگر سونے کا نرخ ¼۱۰ آنے فی رتی ہو - تو اس زیور کی کل قیمت بتاؤ۔

26 اگر شرح لگان ۲ روپے ۶ آنے فی گھماؤں ہو - تو 13 گھماؤں ۶ کنال ۸ مرلے زمین کا لگان کیا ہوگا؟

27 ایک مکان کا کرایہ ۲۲ روپے 8 آنے ماہوار ہے - بتاؤ ایک سال 7 ماہ 6 دن کا کیا کرایہ دینا پڑیگا؟

28 اگر ایک بورڈنگ ہوس میں ایک سیر ۱۰ چھٹانک گھی روز خرچ ہوتا ہو - تو جنوری و فروری کے مہینے کا خرچ روپے آنے پائی میں بتاؤ۔ جبکہ گھی کا نرخ ڈیڑھ روپیہ فی سیر ہو۔

29 رام نرائن نے ایک بزاز سے ۱۵ گز ۱۰ گرہ فلالین ۲ روپے ۱۲ آنے فی گز کے حساب اور ۱۴ گز 5 گرہ کشمیرا ۲ روپیہ 8 آنے فی گز کے نرخ سے خریدا - بتاؤ۔ رام نرائن کس قدر روپیہ ادا کرے؟

30 اگر ایک گردس رومالوں کی قیمت 30 روپے ۴ آنے

ہو۔تو پونے تین درجن رومالوں کی کیا قیمت دینی پڑیگی ؟

# بل۔بیجک اور فردِ حساب

۱۔اگر تم کسی دکاندار سے چند چیزیں خریدو۔تو وہ اُن سب چیزوں کی تعداد اور اُن کی جدا جدا قیمت ایک کاغذ پر لکھ کر تم کو دیگا۔یا اگر دوسرے شہر سے اسباب منگاؤ گے۔تو بذریعہ ڈاک بھیج دیگا۔اس کا نام انگریزی میں **بل** یا **انوائس** ہے۔اور اُردو میں **بیجک** ۔

بیجک میں ایک فائدہ یہ بھی ہے۔کہ جب مال ریل پر سے اُترتا ہے۔اور چُنگی والے اسباب کا محصول طلب کرتے ہیں۔تو چنگی کا محصول ادا کرنے کے لئے اسباب کو صندوق یا گٹھڑیوں میں سے کھول کر دکھانے کی ضرورت نہیں پڑتی۔صرف بیجک دکھا دینا کافی ہوتا ہے ۔

2۔اگر اسباب کی قیمت فوراً ادا نہ کی جائے۔تو سوداگر کچھ عرصے کے بعد خریدار کو مجمل فرد حساب بھیجتا رہتا ہے۔اس کو انگریزی میں **آکونٹ** کہتے ہیں۔اس میں اسباب کی تفصیل اور قیمت عموماً مفصّل درج نہیں ہوتی ۔

3۔جب کسی فرد حساب میں چند بلوں کا مفصّل حساب درج کرکے خریدار کو بھیجتے ہیں۔تو اُسے مفصّل حساب کہتے ہیں۔انگریزی میں اس کا نام

ڈیٹیلڈ اکونٹ کہتے ہیں +

بل یا بیجک اور فرد حساب میں جتنی چیزیں علیحدہ علیحدہ مع قیمت درج کی جاتی ہیں - اُن میں سے ہر ایک کو رقم کہتے ہیں - اور انگریزی میں اس کا نام آئیٹم ہے +

اب ہم تم کو بیجک (بل) یا انوائس - مجمل اور مفصّل فرد حساب کے نمونے لکھ کر دکھاتے ہیں +

## بیجک - بل یا انوائس کا نمونہ

لاہور - 8 مئی ۱۹۰۸ء

بیجک منجانب رائے صاحب منشی گلاب سنگھ اینڈ سنز لاہور

| | روپے | آنے | پائی |
|---|---|---|---|
| 16 جلد اقلیدس ہال اینڈ سٹیونز بحساب 3 روپے ایک آنہ 6 پائی فی جلد | 49 | 8 | 0 |
| 14 جلد اقلیدس ٹاڈھنٹر بحساب 2 روپے 6 آنے 6 پائی فی جلد + | 33 | 11 | 0 |
| 25 جلد ارتھمیٹک لاک اینڈ لوئیس بحساب 3 روپے ایک آنہ 6 پائی فی جلد | 77 | 5 | 6 |
| 10 جلد اوری اینٹل ریڈر نمبر 5 بحساب ایک روپیہ فی جلد | 10 | 0 | 0 |
| میزان | 170 | 8 | 6 |

# مجمل حساب کی فرد کا نمونہ

لاہور۔ مورخہ 5 جون سنہ ۱۹۰۶ء

بجانب رائے صاحب کے۔ بی تھاپر سکرٹری ٹیکسٹ بک کمیٹی پنجاب

منجانب میکملن اینڈ کمپنی بمبئی

| | | روپے | آنے | پائی |
|---|---|---|---|---|
| ۴۔ جنوری سنہ ۱۹۰۵ء | کتابیں جو بیچک کے ذریعے روانہ ہوئیں | 48 | 10 | 6 |
| ۱۵۔ فروری " | " " " " " | 59 | 7 | 3 |
| یکم مارچ " | " " " " " | 84 | 12 | 0 |
| ۲۰۔ اکتوبر " | " " " " " | 71 | 6 | 6 |
| | میزان | 264 | 4 | 3 |

# مفصل حساب کی فرد کا نمونہ

لاہور۔ 5۔ اکتوبر سنہ ۱۹۰۶ء

بجانب آنریبل مولوی محمد شاہدین صاحب بیرسٹر ایٹ لا

منجانب شیخ رحمت اللہ اینڈ سنز انگلش ویئر ہوس لاہور

| | | روپے | آنے | پائی | روپے | آنے | پائی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۴۔ اگست سنہ ۱۹۰۶ء | ۴۰ گز قالین بحساب ۱ روپیہ ۴ آنے 8 پائی فی گز | 51 | 10 | 8 | | | |
| " " | ایک درجن جھاڑن بحساب ۴ آنے 8 پائی فی عدد | 3 | 8 | | | | |

| تاریخ | تفصیل | روپے | آنے | پائی | روپے | آنے | پائی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۔ اگست ۱۹۰۵ء | 25 گز لٹھا بحساب 7 آنے 4 پائی فی گز | 11 | 7 | 4 | 66 | 10 | 0 |
| 5۔ اکتوبر " | 23 گز فلالین بحساب ایک روپیہ 3 آنے 4 پائی فی گز | 27 | 12 | 8 | | | |
| " " | 15 گز خاصہ بحساب 7 آنے 8 پائی فی گز | 7 | 3 | 0 | 34 | 15 | 8 |
| یکم دسمبر " | 14 گز ململ بحساب 3 آنے 8 پائی فی گز | 3 | 3 | 4 | | | |
| " " | 22 گز فرش کا کپڑا بحساب 2 روپے 4 آنے 8 پائی فی گز | 50 | 6 | 8 | | | |
| " " | ایک قالین | 29 | 0 | 0 | 82 | 10 | 0 |
| | میزان | | | | 184 | 3 | 8 |

# سوالات نمبر ۱۹

مفصلۂ ذیل سوالوں میں جو اشیا درج کی گئی ہیں۔ ان کے بل یا بیجک تیار کرو۔ اور تاریخ اور نام اپنی طرف سے درج کرو:۔

۱ 5 گز بانات بحساب 5 روپے 4 آنے فی گز، ۱۵ گز مرینہ بحساب ایک روپیہ 5 آنے 6 پائی فی گز، 12 گز

مخمل بحساب 5 روپے ۱۰ آنے ۹ پائی فی گز اور ۱۱½ گز
ململ 〃 3 آنے 3 پائی فی گز +

2 اُردو کی پہلی کتاب کی 15 جلدیں بحساب 2 آنے ۲ پائی فی کتاب۔ قواعد اُردو کی 50 جلدیں بحساب 2 آنے ۹ پائی فی کتاب۔ اُردو کی چھٹی کتاب کی 42 جلدیں بحساب 6 آنے ۲ پائی فی کتاب۔ کریم اللغات کی 48 جلدیں بحساب ایک روپیہ 5 آنے 8 پائی فی کتاب +

3 3 درجن نارنگیاں بحساب ۹ آنے 5 پائی فی درجن۔ 8 درجن مالٹے بحساب ایک روپیہ 3 آنے 4 پائی فی درجن۔ 5 کوڑی کیلے کی پھلیاں بحساب 5 آنے 6 پائی فی درجن۔ 5 سیر پستہ بحساب 14 آنے 7 پائی فی سیر +

4 دو درجن مرغیاں بحساب 5 آنے 8 پائی فی مرغی۔ دو کوڑی بطخیں بحساب 8 روپے ۹ آنے ۹ پائی فی درجن۔ 12 درجن انڈے بحساب 4 آنے 5 پائی فی درجن۔ دو درجن بٹیر بحساب 2 پیسے 2 پائی فی بٹیر +

5 شکر کی 8 تھیلیاں بحساب ایک روپیہ 6 آنے 8 پائی فی تھیلی۔ چاے کے 8 بنڈل بحساب 14 آنے 5 پائی فی بنڈل۔ دو درجن پیالیاں بحساب 5 آنے 7 پائی فی پیالی۔ صابون 8 بکس بحساب ایک روپیہ

2 آنے 9 پائی فی بکس۔ 5 چھڑیاں بحساب ۱۱ آنے
$10\frac{1}{2}$ پائی فی چھڑی - دو درجن پنسلیں بحساب 9
آنے 8 پائی فی درجن +

6 18 گز گلبدن بحساب 2 روپے 13 آنے 3 پائی فی
گز۔ 7 گز کمخاب " 12 " 12 " 8 " "
" " 28 " دریائی " 3 " 6 " 5 " "
" " 22 " اطلس " 8 " 9 " 7 " "
" " 17 " مخمل " 9 " 6 " 4 " "
" +

7 25 سیر گھی بحساب 14 آنے $7\frac{1}{2}$ پائی فی سیر۔
5 من چاول بحساب ۱۰ روپے ۱۰ آنے ۱۰ پائی فی
من۔ 14 من گیہوں بحساب 3 روپے ایک آنہ $1\frac{1}{2}$
پائی فی من۔ 3 سیر نمک بحساب 3 آنے $3\frac{1}{2}$ پائی
فی سیر۔ 5 من آٹا بحساب 3 روپے 14 آنے $8\frac{1}{2}$
پائی فی من +

8 بابو پرتول چندر صاحب نے مول چند اینڈ سنز کی
دکان سے۔ 5 جنوری کو 65 روپے 9 آنے 10 پائی
کا اسباب خریدا۔ 9 فروری کو 61 روپے 14 آنے 6
پائی کا۔ 15 فروری کو 225 روپے 7 آنے 6 پائی
کا۔ 15 مارچ کو 326 روپے 7 آنے 9 پائی کا۔
30 اپریل کو 227 روپے 7 آنے 9 پائی کا۔ اور

8- مئی کو 61 روپے 12 آنے کا۔مجمل فرد حساب
تیار کرو +

9 مسٹر محمد شفیع بیرسٹرایٹ لا نے مفصلۂ ذیل اشیا
انگلش ویئر ہوس سے خریدیں۔مفصل فرد حساب
تیار کرو +

4 جنوری:- بانات 5 گز در 12 روپے 8 آنے 6
پائی۔ فلالین 25 گز در 2 روپے 12 آنے 6 پائی۔
کشمیرا 15 گز در 7 روپے 14 آنے +

9 فروری:- ململ 2 تھان بحساب فی تھان 6 روپے
5 آنے 4 پائی۔لٹھا 20 گز در 8 آنے 9 پائی۔
چھینٹ 12 گز در 12 آنے 7 پائی۔جھاڑن 3 درجن
بحساب ایک روپیہ 7 آنے 6 پائی فی درجن +

4 مارچ :- ٹوئل 50 گز بحساب 6 آنے 7 پائی
فی گز۔ بنیائن 6 عدد بحساب 4 روپے 8 آنے فی
بنیائن۔ رومال 6 درجن بحساب 3 روپے 12 آنے
6 پائی فی درجن +

# حساب بہی کھاتہ

1-بیوپاری اور تاجر جن کتابوں میں ہرقسم کی
خرید و فروخت اور جمع و خرچ کا حساب درج

کرتے ہیں۔ اُن کو اصطلاح میں بہیاں کہتے ہیں۔

2۔ حساب بہی کھاتہ۔ بہیوں کو دیکھ کر مہاجن ساہوکار۔ دکاندار اور تاجر اِس بات کا اندازہ لگا سکتے ہیں۔ کہ جو روپیہ اُنہوں نے تجارت میں لگایا ہے۔ اُس سے نفع ہے یا نقصان۔ دکان میں مال کتنا موجود ہے۔ لوگوں سے لینا کس قدر ہے۔ اور اُن کو دینا کیا ہے۔ اس قسم کے حساب کا نام حساب بہی کھاتہ ہے۔

3۔ حساب بہی کھاتہ کا درست۔ صحیح اور باقاعدہ رکھنا دکاندار کا فرض ہے۔ جس سوداگر کا حساب بہی کھاتہ باقاعدہ نہیں۔ وہ قابلِ اعتبار نہیں۔

4۔ حساب بہی کھاتہ کی ایک غرض یہ بھی ہے۔ کہ اگر کوئی گاہک اپنے حساب کے متعلق کسی قسم کا اعتراض کرے۔ تو دکاندار یا بیوپاری اپنی بہیات سے اس کی تسلّی کر سکے۔

5۔ اگر حساب بہی کھاتہ درست اور باقاعدہ ہو۔ تو لین دین کے متعلق باہمی تنازع کی صورت میں اُسے عدالت میں بطور ثبوت کے پیش کیا جا سکتا ہے۔

6۔ دکانداروں کی بہیوں کی تعداد کی کمی بیشی اُن کے کار و بار کی کمی بیشی پر منحصر ہے۔ چنانچہ عام

عام دکانداروں کی نسبت آڑھتیوں اور بڑے بڑے سوداگروں کے پاس زیادہ بہیاں ہوتی ہیں +

7- عام دکانداروں کے پاس عموماً تین بہیاں ہوتی ہیں- سوہیڑ- روکڑ- کھاتہ +

8 - سوہیڑ کو اُردو میں روزنامچہ اور انگریزی میں ڈے بک (Day Book) کہتے ہیں- اس میں ہر روز کی ہر قسم کی خرید و فروخت مع نام خریدار اور آمد خرچ مفصل درج کیا جاتا ہے +

9- روکڑ کو انگریزی میں کیش بک (Cash Book) کہتے ہیں- اس بہی میں دکاندار روز مرہ کا نقد لین دین درج کرتے ہیں- اور ہر شام کو اپنی روزانہ آمد و خرچ کا مقابلہ کرکے باقی کی پرتال کر لیتے ہیں- اس کو اصطلاح میں روکڑ ملانا کہتے ہیں +

10- کھاتہ بہی کو انگریزی میں لیجر (Ledger) کہتے ہیں- اس بہی میں اُن گاہکوں کا مفصّل حساب علیحدہ علیحدہ درج کیا جاتا ہے- جن کا دُکان سے لین دین اُدھار کا ہو +

11- ان بہیوں کے علاوہ بڑے بڑے دکانداروں کے پاس اور بہیاں بھی ہوتی ہیں- جن کے نام یہاں پر درج کیے جاتے ہیں- اور وہ یہ

ہیں :-

(۱) کچّا روزنامچہ جسے انگریزی میں ویسٹ بُک (Waste Book) کہتے ہیں- یہ سوہڑ کا کچّا نمونہ ہے- اور عدالت میں چنداں قابل اعتبار نہیں ہوتا- اسے صرف سوہڑ کا مددگار خیال کرتے ہیں- اور سوہڑ کے اندراج میں غلطی واقع ہونے سے بچاتا ہے ؞

(۲) یادداشت- یہ وہ کتاب ہے- جس میں عارضی لین دین کو یادداشت کے طور پر درج کیا جاتا ہے ؞

**نوٹ**- تمام بہیوں میں سب سے زیادہ قابل اعتبار بہی سوہڑ یا پکّا روزنامچہ ہے- کیونکہ اس میں روزمرّہ کا حساب روز درج کیا جاتا ہے-- اور پھر اس میں کوئی تبدیلی یا کمی بیشی کرنے کا موقع نہیں ملتا ؞

**12- حساب کتاب**- بیوپاریوں کو لین دین یا خرید و فروخت کرنی پڑتی ہے- اُس کے متعلق جو اندراج بہیوں میں کئے جاتے ہیں- اُن کا نام حساب کتاب ہے ؞

حساب کی دو مدّیں ہوتی ہیں- ایک آمدنی کی- دوسری خرچ کی- دونو کی میزان کا برابر ہونا حساب کا برابر ہونا کہلاتا ہے ؞

13-آمد و خرچ کی مدّوں میں کمی بیشی دریافت کرنے کو اصطلاح میں **باقی نکالنا** کہتے ہیں۔

14-اب ہم سوہڑ- روکڑ اور کھاتے کے نمونے درج کرتے ہیں۔

## سوہڑ

اس بہی میں ہر روز شروع میں تاریخ-مہینہ اور سمت یا سنہ درج کرتے ہیں-اس کے بعد روزمرہ کے لین دین کی رقومات مع تفصیل درج کی جاتی ہیں- اور ہر ایک رقم کا اندراج ختم ہونے پر دو لکیریں کھینچ دیتے ہیں۔

## نمونہ

منی ہاڑ دنے 10 سمت 1969 مطابق 23- جون سنہ 1912

---

لالہ شامداس دکاندار شاہ عالمی دروازہ کی جمع للعہ
بہ تفصیل (دکری نال)

آٹا بوری 4 وزنی فی بوری 2 من } = للعہ
در 8/ روپیہ فی من

خالی بوری دو عدد فی ۱/۲ آنہ ۱/۸

---

**نوٹ**۔ تاریخ درج کرنے کے بعد اس تاریخ کی رقومات بطور نمونۂ بالا درج کرتے ہیں۔ اور اسی طرح سلسلہ جاری رہتا ہے۔

# روکڑ بہی

1۔ اس بہی میں بھی تاریخ مع ماہ و سمت مفصّل طور پر درج کی جاتی ہے۔

2۔ اس سے نیچے صفحے کے عین درمیان میں اوپر سے نیچے کی طرف شکن ڈال کر پورے دو حصے کئے جاتے ہیں۔ پھر دائیں حصّے میں خریداروں اور بیوپاریوں کے نام اور بائیں طرف جمع کی نقدی کی رقومات مفصّل طور پر مع نام جنس و خریدار وغیرہ درج کی جاتی ہیں۔ اور ہر رقم کے اندراج کے اخیر میں ایک لکیر کھینچ دیتے ہیں۔

3۔ ہر روز کی رقومات کے اندراج کے ختم ہونے پر دونو طرفوں کی رقومات کی میزان کر لی جاتی ہے۔ اور میزانوں کی کمی بیشی کا مقابلہ کر کے باقی نکال لی جاتی ہے۔

4۔ جمع کی رقومات کے شروع اندراج میں ہر روز گزشتہ تاریخ کی باقی درج کی جاتی ہے۔

| | |
|---|---|
| ٹکٹ لفافے | عہ |
| خرچ متفرق (بھرجان) | ۶/ |
| میزان | ما/ ۱۰/ |
| بقایا نکالی | ما/ ۶/ |
| میزان | صمالہ عہ ۱۲/ |

## کھاتہ بہی

۱- کھاتہ دار کا نام و ولدیت مع پورا پتہ ÷

۲- روکڑ بہی کی طرح صفحے کے دو حصے- بایاں حصہ جمع کا یعنی اُن رقومات کا جو کھاتہ دار سے وصول ہوئیں- اور دایاں نام یعنی اُن رقومات کا جو کھاتہ دار کے ذمے واجب الادا ہے ÷

3- ہر ایک رقم کے سامنے صرف تاریخ- ماہ- سمت کا نام اور بعض اوقات سوہڑ کے صفحے کا حوالہ بھی درج کرتے ہیں +

### نمونہ

لیکھا لالہ نہال چند ولد لالہ پورن چند دکاندار کشمیری بازار لاہور

| جمع | | نام | |
|---|---|---|---|
| متی اسوج 28 سمت 1969 | ما/ ۱۲/ | متی اسوج ۱۴ سمت 1968 | لعہ ۱۱۴/ |
| پنہ 106 | | پنہ 105 | |

| رقم | تفصیل | رقم | تفصیل |
|---|---|---|---|
| [illegible] /14 | متی پھاگن 23 سمت 1969<br>پنہ 124 | [illegible] /13 | متی کاتک 15 سمت 1968<br>پنہ 111 |
| [illegible] | میزان | /12 | متی مگھر 5 سمت 1968<br>پنہ 119 |
| [illegible] /12 | بقایا نکالا گیا | [illegible] /8 | متی ماگھ 27 سمت 1968<br>پنہ 121 |
| [illegible] /14 | میزان | [illegible] /3 | متی پھاگن 23 سمت 1968<br>پنہ 123 |
| | | [illegible] /11 | متی چیت 12 سمت 1968 گزرتا ہوا<br>پنہ 125 |
| | | [illegible] /3 | متی بیساکھ 3 سمت 1969 شروع<br>پنہ 126 |
| | | [illegible] /14 | متی جیٹھ سمت 1969<br>پنہ 129 |
| | | [illegible] /14 | میزان |

**نوٹ** - میزانوں کی برابری دکھانا لازمی ہے - خواہ باقی کا روپیہ وصول ہو جائے - خواہ نئے کھاتے میں درج کرنا پڑے - یا کسی طرح کی تبدیلی کرنی پڑے ۔

# ضروری نوٹ باہمی تعلقات بہیات پر

۱- روکڑ اور کھاتے کا دار و مدار بہیاتہ پر ہے۔

2- کھاتہ دار کی ہر ایک رقم سوہڑ کے صفحوں و تاریخوں کے مطابق باقاعدہ درج ہونی چاہیئے۔

3- روکڑ کے اندراج میں رقومات کی مطابقت سوہڑ سے ہونی چاہیئے۔

## سوالات نمبر 20

1 سوالات حساب طریق دلیسی نمبری ۱۴ کے سوال نمبر 8 کی رقم سوہڑ اور روکڑ میں کس طرح درج کروگے؟ نمونے کے طور پر لکھ کر دکھاؤ۔

2 ایک دکاندار نے تمہارے کھاتے میں مل کی قیمت ۱۰ لکھے ہوئے ہیں۔ مگر تم کو اس رقم پر غلطی کا شبہ پڑتا ہے۔ وہ تمہارا شبہ اپنی کونسی بہی سے رفع کر سکتا ہے؟

3 مادھو رام نے ایک دکاندار سے 5 روپے کا بوٹ خریدا۔ اور قیمت نقد ادا کر دی۔ دوسرے دن بوٹ واپس کر دیا۔ چند روز گزرنے پر دکان پر جا کر بوٹ کی قیمت واپس مانگی۔ دکاندار نے بوٹ کا واپس آنا تو منظور کر لیا۔ مگر رقم واپس کرنے سے

انکار کیا۔ بتاؤ۔ اس کی تصدیق کس بہی سے ہو سکتی ہے ؟

4 نمبری 18 کے سوال 14 کی رقم کا اندراج ترنتارن کے آڑھتی کے نام لکھ کر دکھاؤ۔ اور اگر آڑھتی وہ رقم امرتسر والے بیوپاری کو ادا کر دے۔ تو وہ اپنی بہیات میں کہاں کہاں اور کس طرح درج کریگا ؟

5 فرض کرو۔ کہ نمبری 18 کے سوال 15 کی کل اشیا نقد داموں پر فروخت ہوئی ہیں۔ روکڑ بہی میں اُس کا اندراج دکھاؤ +

6 نمبری 18 کے سوال 18 کی اشیا موہن لال کے کھاتے میں درج کرکے دکھاؤ۔ نیز اگر وہ ایک ہزار روپے کی ہنڈی بیچ دے۔ تو ہنڈی کی فروخت کا اندراج روکڑ بہی میں دکھاؤ +

7 نمبری 18 کے سوال 20 کی تمام اشیا کی رقومات راماتا مل کو کس کس بہی میں درج کرنی پڑینگی؟ کونسی بہی میں سب رقومات اکٹھی ایک ہی صفحہ پر ہونگی ؟ اور کس بہی میں مفصل اور کس طرز پر ؟

# مہاجنی ہندسے

روپوں - آنوں - پیسوں کو مہاجن - ساہوکار - بنئے اور بعض اور تجارت پیشہ اشخاص ایک خاص طریق سے لکھتے ہیں - یہ طریق ہندوستان میں عام طور پر رائج ہے - اور اس کی واقفیت نہایت ضروری ہے ؀

## ایک سے دس تک کے ہندسوں کو لکھنے کا طریق

| عدد | ہندسے | عدد | ہندسے |
|---|---|---|---|
| ایک | ۴ | چھ | ۶ |
| دو | ۲ | سات | ۷ |
| تین | ۳ | آٹھ | ۸ |
| چار | ۸ | نو | ۹ |
| پانچ | ۶ | دس | ۱۰ |

# رقموں کو لکھنے کا طریق

| تعداد | رقم | تعداد | رقم |
|---|---|---|---|
| ایک پیسہ | الـ | چار روپے | لـ۴ |
| دو پیسے | االـ | پانچ روپے | لـ۵ |
| تین پیسے | اااـ | چھ روپے | لـ۶ |
| آنہ | لـ | سات روپے | لـ۷ |
| سوا آنہ | الـ | آٹھ روپے | لـ۸ |
| ڈیڑھ آنہ | االـ | نو روپے | لـ۹ |
| پونے دو آنے | ااالـ | دس روپے | لـ۱۰ |
| دو آنے | لـ | گیارہ روپے | لـ۱۱ |
| تین آنے | لـ | بارہ روپے | لـ۱۲ |
| چار آنے | لـ | تیرہ روپے | لـ۱۳ |
| پانچ آنے | لـ | چودہ روپے | لـ۱۴ |
| چھ آنے | لـ | پندرہ روپے | لـ۱۵ |
| سات آنے | ا لـ | سولہ روپے | لـ۱۶ |
| آٹھ آنے | لـاا | سترہ روپے | لـ۱۷ |
| بارہ آنے | لـااا | اٹھارہ روپے | لـ۱۸ |
| ایک روپیہ | لـ۱ | انیس روپے | لـ۱۹ |
| دو روپے | لـ۲ | بیس روپے | لـ۲۰ |
| تین روپے | لـ۳ | تیس روپے | لـ۳۰ |

| تعداد | رقم | تعداد | رقم |
|---|---|---|---|
| چالیس روپے | ۴۰ | تین ہزار روپے | ۳۰۰۰ |
| پچاس روپے | ۵۰ | چار ہزار روپے | ۴۰۰۰ |
| ساٹھ روپے | ۶۰ | پانچ ہزار روپے | ۵۰۰۰ |
| ستّر روپے | ۷۰ | چھ ہزار روپے | ۶۰۰۰ |
| اسّی روپے | ۸۰ | سات ہزار روپے | ۷۰۰۰ |
| نوّے روپے | ۹۰ | آٹھ ہزار روپے | ۸۰۰۰ |
| سو روپے | ۱۰۰ | نو ہزار روپے | ۹۰۰۰ |
| دو سو روپے | ۲۰۰ | دس ہزار روپے | ۱۰۰۰۰ |
| تین سو روپے | ۳۰۰ | بیس ہزار روپے | ۲۰۰۰۰ |
| چار سو روپے | ۴۰۰ | تیس ہزار روپے | ۳۰۰۰۰ |
| پانسو روپے | ۵۰۰ | چالیس ہزار روپے | ۴۰۰۰۰ |
| چھ سو روپے | ۶۰۰ | پچاس ہزار روپے | ۵۰۰۰۰ |
| سات سو روپے | ۷۰۰ | ساٹھ ہزار روپے | ۶۰۰۰۰ |
| آٹھ سو روپے | ۸۰۰ | ستّر ہزار روپے | ۷۰۰۰۰ |
| نو سو روپے | ۹۰۰ | اسّی ہزار روپے | ۸۰۰۰۰ |
| ایک ہزار روپے | ۱۰۰۰ | نوّے ہزار روپے | ۹۰۰۰۰ |
| دو ہزار روپے | ۲۰۰۰ | ایک لاکھ روپے | ۱۰۰۰۰۰ |

# علمِ حساب کے چند مفید اور کارآمد اصول

علمِ حساب کے مفصلۂ ذیل اصول بہت کارآمد ہیں۔ ہرچند طالب علم ان سے واقف ہونگے۔ مگر ان کی یاد تازہ کرنے کے لئے ہم انہیں اس موقع پر پھر درج کرتے ہیں ٭

1۔ جمع اور تفریق کی مسلسل رقموں کو جس ترتیب سے چاہیں لکھیں۔ اُن کی مجموعی قیمت ہر حالت میں ایک ہی رہتی ہے ٭

مثلاً $43 + 35 - 15 - 27 = 35 - 15 + 43 - 27$

∴ $43 + 35 - 15 - 27 = 36$

نیز $35 - 15 + 43 - 27 = 36$

اس لئے ثابت ہوُا۔ کہ جمع اور تفریق کی رقموں کی ترتیب [illegible] رقموں کی مجموعی قیمت میں فرق نہیں آتا ٭

2۔ ضرب و تقسیم کی مسلسل رقموں کی ترتیب کے بدلنے سے مجموعی قیمت کچھ فرق نہیں آتا ٭

مثلا $4 \times 15 \div 3 \times 2 = 4 \times 15 \times 2 \div 3$

∴ $4 \times 15 \div 3 \times 2 = 40$

نیز $4 \times 15 \times 2 \div 3 = 40$

اس لئے ثابت ہوُا-کہ ضرب اور تقسیم کی رقموں کی ترتیب کے بدلنے سے مسلسل رقموں کی قیمت میں فرق نہیں آتا ٭

۵-اگر چند چیزوں کی قیمت دی ہوئی ہو- یا اُن کے مقابل کی اور مقداریں بتائی ہوئی ہوں-تو ہم ایک چیز کی قیمت دریافت کرتے اُسی قسم کی چند چیزوں کی قیمت یا اُن کے مقابل کی مقداریں دریافت کر سکتے ہیں ٭

**مثال**-اگر $\frac{3}{8}$ روپے کے $2\frac{1}{4}$ سیر گیہوں آتے ہوں- تو بتاؤ 5 روپے کے کتنے گیہوں آئینگے؟

$\frac{3}{8}$ روپے کے گیہوں = $2\frac{1}{4}$ سیر

∴ 1 " " " = $2\frac{1}{4} \div \frac{3}{8}$ سیر

= 6 سیر

5 " " " = $5 \times 6$ سیر

= 30 سیر جواب ٭

# سود

۱-بعض لوگوں کے پاس ضرورت سے زیادہ روپیہ ہوتا ہے-اور بعض کے پاس کم-جن لوگوں کے پاس روپیہ کم ہوتا ہے -اور اُن کی ضرورتیں پوری نہیں

ہوتیں۔ وہ اُن لوگوں سے جن کے پاس فالتو روپیہ ہوتا ہے۔ قرض لیتے ہیں۔ اور یہ لوگ اُن کو کسی خاص مدّت کے لئے روپیہ اُدھار دیتے ہیں۔ اور یہ شرط کر لیتے ہیں۔ کہ ہم اتنے عرصے کے بعد اپنا روپیہ واپس لے لینگے۔ یا جس وقت ہم کو ضرورت ہوگی۔ فوراً روپیہ واپس کرنا ہوگا ✤

جو لوگ روپیہ قرض لیتے ہیں۔ اور اُس کو کچھ مدّت تک اپنے کام میں لاتے ہیں۔ وہ اپنے قرض خواہوں کو مقررہ میعاد کے گذرنے پر روپے کے استعمال کے عوض کچھ روپے دیتے ہیں۔ اسی کا نام **سُود** یا **بیاج** ہے ✤

2۔ سود کا حساب عموماً ہر 100 روپے پر ایک سال کے لئے بتا دیا جاتا ہے۔ اس کو **شرح فی صدی فی سال** کہتے ہیں۔ اس شرح فی صدی فی سال سے کل روپے کا سود پھیلا لیتے ہیں ✤

مثلاً اگر شرح فی صدی فی سال 4 روپے ہو۔ تو

| | |
|---|---|
| تو 100 روپے کا سود ایک سال کے لئے | = 4 روپے کے |
| تو 200 〃 〃 〃 〃 〃 | = 8 〃 〃 |
| اور 50 〃 〃 〃 〃 〃 | = 2 〃 〃 |
| اور 25 〃 〃 〃 〃 〃 | = 1 〃 〃 |

اور علیٰ ہذا القیاس ✤

3۔ جس رقم پر سود لگایا جاتا ہے۔ اسے **اصل زر** کہتے ہیں ⁂

4۔ اصل زر میں سود جمع کرنے سے جو رقم بنتی ہے۔ اُسے **کل زر** یا **مول بیاج** یا **اصل مع سود** کہتے ہیں ⁂

ہندوستان میں سود عموماً **فی صدی فی سال** یا **فی روپیہ فی ماہ** کے حساب شمار کیا جاتا ہے ⁂ ان سوالوں کے حل کرنے کا طریق مفصلۂ ذیل مثالوں سے ظاہر ہوگا ⁂

**مثال 1**۔ 425 روپے کا سود 5 سال کے لئے 4 فی صدی فی سال شرح سود سے دریافت کرو۔

100 روپے کا سود ایک سال کے لئے } = 4 روپے

ایک روپے کا سود ایک سال کے لئے } = 4 ÷ 100 روپے

425 روپے کا سود ایک سال کے لئے } = 4 ÷ 100 × 425 روپے

425 روپے کا سود 5 سال کے لئے } = 4 ÷ 100 × 425 × 5 روپے

= 425 × 4 × 5 ÷ 100 روپے

= 85 روپے جواب ⁂

5-اوپر کے عمل کو دیکھنے سے ہم کو سود دریافت کرنے کا یہ قاعدہ حاصل ہوتا ہے :-

**قاعدہ**-کسی رقم کا سود کسی خاص شرح سے کسی خاص مدّت کے لئے = اصل زر × شرح × مدّت ÷ ۱۰۰ +

6- اگر کل زر معلوم کرنا ہو-تو اصل زر میں سود شامل کر دو +

مثلاً اوپر کی مثال میں

کل زر = 425 روپے + 85 روپے

= 510 " +

اگر صرف کل زر معلوم کرنا ہو-تو اس طرح عمل کرو :-

∵ ۱۰۰ روپے کا کل زر 5 سال میں = ۱۲۰ روپے

∴ ایک " " " 5 " " = ۱۲۰ " ÷ ۱۰۰ روپے

پس 425 " " 5 " " = 425 × 120 ÷ 100 "

= 510 روپے جواب +

پس اس عمل سے کل زر دریافت کرنے کا ہم کو یہ قاعدہ حاصل ہوتا ہے :-

**قاعدہ**-کسی رقم کا کل زر کسی خاص شرح سے کسی خاص مدّت کے لئے = اصل زر × ۱۰۰ روپے کا کل زر مدت معلوم کے لئے ÷ ۱۰۰ +

**مثال 2**-25 روپے کا سود ۱۴ مہینے کے لئے 3 پائی فی روپیہ شرح ماہوار کے حساب سے دریافت کرو-

∴ ایک روپے کا سود ایک مہینے کے لئے } = 3 پائی

∴ 25 روپے کا سود ایک مہینے کے لئے } = 25 × 3 پائی

پس 25 روپے کا سود 4 مہینے کے لئے } = 25 × 3 × 4 پائی

= ایک روپے 9 آنے جواب ÷

پس اس عمل سے ہم کو یہ قاعدہ حاصل ہوُا :-

**قاعدہ**-جب شرح فی روپیہ ماہوار دی ہوئی ہو-

تو سود = اصل زر × شرح × مدّت

**مثال 3**- 230 روپے کا سود 8 مہینے کے لئے 4 پیسے فی روپیہ فی سال شرح سے دریافت کرو ÷

اِس سوال میں شرح سالانہ دی ہوئی ہے-اس لئے ہم نے اوّل شرح ماہوار دریافت کی ÷

پس شرح ماہوار = 4 × 3 ÷ 12 پائی

= 1 پائی

اب چونکہ سود مطلوب = اصل زر × شرح × مدّت

∴ " " = 230 × 1 × 8 پائی

= 9 روپے 9 آنے 4 پائی جواب ÷

**مثال 4**- 824 روپے 8 آنے کا سود ایک سال 2 مہینے کے لئے 3 پیسے فی روپیہ فی ماہ شرح سود سے

دریافت کرو۔

824 روپے کا سود = 824 × 14 ÷ 3 پیسے

= 540 روپے 12 آنے

8 آنے کا سود = ایک روپے کے سود کا آدھا

= 1 × 14 ÷ 3 ÷ 2 پیسے

= 5 آنے ایک پیسہ

پس 824 روپے 8 آنے کا سود = 540 روپے 12 آنے + 5 آنے 1 پیسہ

= 541 روپے 1 آنہ 1 پیسہ جواب

**مثال 5۔** 110 روپے 6 آنے کا سود 7 مہینے کے لئے 2 پیسے فی روپیہ فی ماہ شرح سود سے دریافت کرو۔

| 4 | 1540 |
|---|---|
| 16 | 385 |
| | 22 ‎″‎ 3 |

110 روپے کا سود = 110 × 14 پیسے

= 22 روپے 3 آنے

∵ 1 روپے کا سود مدت معلوم کے لئے = 14 پیسے

∴ 1 آنے 〃 〃 〃 〃 = 14 ÷ 16 پیسے

6 〃 〃 〃 〃 〃 = 6 × 14 ÷ 16 پیسے

= 84 ÷ 16 پیسے

= 5 پیسے تقریباً

= 1 آنہ 1 پیسہ

∴ 110 روپے 6 آنے کا سود = 22 روپے 3 آنے 1 آنہ 1 پیسہ

= 22 〃 4 〃 1 پیسہ جواب

**مثال 6**- 300 روپے کا سود ایک مہینے کے لئے 6 فی صدی فی سال شرح سود سے دریافت کرو۔

∵ 100 روپے کا سود 12 مہینے کے لئے = 6 روپے

∴ 100 〃 〃 1 〃 〃 = 12 ÷ 6 روپے

= 8 آنے

∴ رقم مطلوب کا سود = 100 ÷ 8 × 300 آنے

= 3 × 8 آنے

= 1 روپیہ 8 آنے جواب۔

**مثال 7**- 75 روپے کا سود 5 فی صدی فی سال شرح سود سے یکم مارچ سے یکم دسمبر تک دریافت کرو۔

اس سوال میں مدّت = 275 دن

∵ 100 روپے کا سود 365 دن کے لئے = 5 روپے

∴ 100 روپے کا سود ایک دن کے لئے = 365 ÷ 5 روپے

اور 100 روپے کا سود 275 دن کے لئے = 275 × 365 ÷ 5 روپے

نیز ایک روپے کا سود 275 دن کے لئے = 100 ÷ 275 × 365 ÷ 5 روپے

اور 75 روپے کا سود 275 دن کے لئے = 75 × 100 ÷ 275 × 365 ÷ 5 روپے

| مہینہ | دن |
|---|---|
| مارچ | 30 |
| اپریل | 30 |
| مئی | 31 |
| جون | 30 |
| جولائی | 31 |
| اگست | 31 |
| ستمبر | 30 |
| اکتوبر | 31 |
| نومبر | 30 |
| دسمبر | 1 |
| دن | 275 |

= 5 × 275 × 75 ÷ 365 ÷ 100 روپے

= 2 روپے 13 آنے 2 پائی تقریباً جواب ۔

نوٹ۱۔ اگر مدت کسی خاص تاریخ سے کسی خاص تاریخ تک سوال میں دی ہوئی ہو۔ تو سود کا حساب لگانے میں ایک تاریخ چھوڑ دیتے ہیں۔ جیسا کہ اوپر کی مثال سے ظاہر ہے۔ اگر سوال میں سنہ بھی دیا ہوا ہو۔ تو اس بات کا خیال رکھنا چاہیئے۔ کہ آیا سال معمولی ہے یا لیپ کا۔ اگر لیپ کا سال ہو۔ تو فروری کے 29 دن لگانے چاہئیں۔ اور سال کے کل دن 366 خیال کرنے چاہئیں ۔

## سوالات نمبر 21

### زبانی مشق کے لئے

| | | | |
|---|---|---|---|
| 1 | 10 روپے کا سود | 4 مہینے کے لئے | 1 پیسہ فی روپیہ فی ماہ شرح سود سے |
| 2 | 20 〃 〃 | 3 〃 〃 | 1 〃 〃 〃 〃 〃 |
| 3 | 30 〃 〃 | 8 〃 〃 | 1 〃 〃 〃 〃 〃 |
| 4 | 50 〃 〃 | 7 〃 〃 | 1 〃 〃 〃 〃 〃 |
| 5 | 200 〃 〃 | 5 〃 〃 | 2 〃 〃 〃 〃 〃 |
| 6 | 700 〃 〃 | 11 〃 〃 | 2 〃 〃 〃 〃 〃 |
| 7 | 250 〃 〃 | 6 〃 〃 | 2 〃 〃 〃 〃 〃 |
| 8 | 300 〃 〃 | 11 〃 〃 | 1 آنہ 〃 〃 〃 〃 |
| 9 | 75 〃 〃 | 5 〃 〃 | 1 〃 〃 〃 〃 〃 |
| 10 | 50 〃 〃 | 9 〃 〃 | 1 〃 〃 〃 〃 〃 |

مفصلۂ ذیل رقموں کا سود مفرد ایک سال کے لئے دریافت کرو :-

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 11 | 200 | روپے | 3 | فی صدی | شرح | ◆ |
| 12 | 300 | ″ | 4 | ″ | ″ | ◆ |
| 13 | 400 | ″ | 5 | ″ | ″ | ◆ |
| 14 | 500 | ″ | 6 | ″ | ″ | ◆ |
| 15 | 600 | ″ | 2 | ″ | ″ | ◆ |
| 16 | 900 | ″ | 4 | ″ | ″ | ◆ |
| 17 | 1000 | ″ | 8 | ″ | ″ | ◆ |
| 18 | 250 | ″ | 6 | ″ | ″ | ◆ |
| 19 | 950 | ″ | 3 | ″ | ″ | ◆ |
| 20 | 350 | ″ | 4 | ″ | ″ | ◆ |

## سوالات نمبر 22

### تحریری مشق کے لئے

سود دریافت کرو۔ اور شرح سے مراد شرح سود فی روپیہ فی ماہ خیال کرو :-

**نوٹ** :- ان سوالوں میں جواب صرف پیسوں یا پائیوں تک صحیح ہونے چاہئیں ◆

1 116 روپے کا 2 مہینے کے واسطے 2 پیسے شرح سے ◆

2 174 ″ ″ 4 ″ ″ ″ 3 ″ ″ ◆ ◆

3 1064 روپے کا 5 مہینے کے واسطے 2 پیسے شرح سے +

4 3192 〃 7 〃 〃 〃 2 〃 〃 〃

5 1440 〃 12 〃 〃 〃 3 〃 〃 〃

---

6 110 روپے 8 آنے کا 7 مہینے کے لئے 2 پیسے شرح سے +

7 270 〃 7 〃 10 〃 〃 2 〃 〃 〃

8 100 〃 8 〃 6 〃 〃 1 〃 〃 〃

9 150 〃 12 〃 8 〃 〃 2 〃 〃 〃

10 117 〃 5 〃 12 〃 〃 1 〃 〃 〃

---

11 1000 روپے 9 آنے کا 10 مہینے کے لئے 2 پیسے شرح سے +

12 1500 〃 7 〃 8 〃 〃 1 〃 〃 〃

13 172 〃 3 〃 6 〃 〃 2 〃 〃 〃

14 282 〃 7 〃 5 〃 〃 1 〃 〃 〃

15 215 〃 9 〃 9 〃 〃 1 〃 〃 〃

16 5000 〃 8 〃 14 〃 〃 1 〃 〃 〃

17 1900 〃 7 〃 2 〃 〃 1 〃 〃 〃

18 128 〃 8 〃 4 〃 〃 2 〃 〃 〃

19 1000 〃 9 〃 2 〃 〃 2 〃 〃 〃

20 12000 〃 9 〃 5 〃 〃 1 〃 〃 〃

21 1435 〃 9 〃 6 〃 〃 2 〃 〃 〃

22 3448 روپے 7 آنے کا 8 مہینے کے لئے 3 پیسے شرح سے ۔

23 4568 〃 9 〃 11 〃 〃 2 〃 〃 〃

24 6897 〃 8 〃 10 〃 〃 1 〃 〃 〃

25 7564 〃 5 〃 7 〃 〃 2 〃 〃 〃

---

سود دریافت کرو سالانہ یا دنوں میں شرح سے مراد شرح در سینکڑا ماہوار خیال کرو :۔

26 340 روپے کا 4 مہینے میں 1 روپیہ شرح سے ۔

27 1805 〃 6 〃 〃 1 〃 〃 〃

28 1905 〃 5 〃 〃 1 〃 〃 〃

29 250 〃 1 سال 5 مہینے میں 1 روپیہ شرح سے ۔

---

مول بیاج یعنی اصل مع سود دریافت کرو۔ اور شرح سے مراد شرح سود فی روپیہ ماہوار خیال کرو :۔

30 465 روپے کا 4 مہینے میں 3 پائی شرح سے ۔

31 760 〃 5 〃 〃 4 〃 〃 〃

32 558 〃 6 〃 〃 2 〃 〃 〃

33 670 〃 7 〃 〃 3 〃 〃 〃

34 1880 〃 3 〃 〃 2 〃 〃 〃

35 1200 〃 15 〃 〃 3 〃 〃 〃

36 1805 〃 25 〃 〃 2 〃 〃 〃

37 1065 روپے کا 20 مہینے میں 6 پائی شرح سے +

38 2680 〃 〃 24 〃 〃 2 〃 〃 〃

39 3670 〃 〃 28 〃 〃 3 〃 〃 〃

---

سود دریافت کرو۔ اور شرح سے مراد شرح سود فی صدی فی سال خیال کرو:-

40 8320 روپے کا ایک برس میں 8 شرح سے +

41 7350 〃 〃 〃 〃 〃 2 〃 〃

42 2150 〃 〃 〃 〃 〃 6 〃 〃

43 9420 〃 〃 〃 〃 〃 3 〃 〃

44 2450 〃 〃 〃 〃 〃 3 〃 〃

---

45 2560 روپے کا 3 برس میں 2 شرح سے +

46 5250 〃 〃 5 〃 〃 3 〃 〃

47 6500 〃 〃 8 〃 〃 4 〃 〃

48 15450 〃 〃 5 〃 〃 4 〃 〃

49 47620 〃 〃 6 〃 〃 5 〃 〃

---

50 3255 روپے کا 2 برس میں 4 شرح سے

51 3335 〃 〃 20 〃 〃 3 〃 〃

52 3485 〃 〃 7 〃 〃 4 〃 〃

53 7745 روپے کا 4 برس میں 5 شرح سے +

54 17150 〃 〃 5 〃 〃 3 〃 〃

---

55 6359 روپے کا 3 برس میں 3 شرح سے +

56 1396 〃 〃 3 〃 〃 5 〃 〃

57 2112 〃 〃 13 〃 〃 4 〃 〃

58 38726 〃 〃 1 〃 〃 3 〃 〃

59 7538 〃 〃 1 〃 〃 3 〃 〃

---

مفصلۂ ذیل سوالوں میں شرح سود فی صدی فی سال دی ہوئی ہے۔ کل زر دریافت کرو :-

60 125 روپے کا 3 سال میں 3 شرح سے +

61 256 〃 〃 4 〃 〃 5 〃 〃

62 548 〃 〃 10 〃 〃 4 〃 〃

63 1225 〃 〃 11 〃 〃 5 〃 〃

64 2310 〃 〃 12 〃 〃 3 〃 〃

---

65 675 روپے کا 2 برس میں 4 شرح سے +

66 342 〃 〃 3 〃 〃 5 〃 〃

67 575 〃 〃 8 〃 〃 9 〃 〃

68 880 〃 〃 9 〃 〃 7 〃 〃 .

69 690 روپے کا ۱۰ برس میں 6 شرح سے ۔

---

مفصلۂ ذیل سوالوں میں در سہ ... [illegible] ... ایک
[illegible] روپے ۵ سو ایک سہ ماہی کے لئے) دی ہوئی ہے۔
سود دریافت کرو :۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 70 | اصل زر 125 روپے | در ۹ پائی | | | | | مدّت 4 سال ۔ | |
| 71 | " | 260 | " | " ۱ آنہ | " 2 | " 6 ماہ ۔ | | |
| 72 | " | 780 | " | " ۱ | " ۱ | " 3 | " ۔ | |
| 73 | " | 1000 | " | " ۱ | " 3 | " ۔ | | |
| 74 | " | 1250 | " | " ۱ | " 2 | " 6 | " ۔ | |

---

مفصلۂ ذیل سوالوں میں در ششماہی دی ہوئی ہے۔
سود دریافت کرو :۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| 75 | اصل زر 320 روپے | در 2 آنے | مدّت 3 سال ۔ | | |
| 76 | " | 1500 | " | " ۱ | " 2 " |
| 77 | " | 700 | " | " ۱ | " 3 " |

مفصلۂ ذیل سوالوں میں پہلی اور پچھلی تاریخوں میں سے صرف ایک تاریخ شمار کرو :۔

78 8000 روپے کا سود یکم جنوری سنہ 1872ء سے 26 مئی سنہ 1879ء تک 5 فی صدی فی سال شرح سے دریافت کرو ۔

79 1500 روپے کا سود 15- ستمبر سے اسی سال کی 22 نومبر تک 4 فی صدی شرح سے دریافت کرو۔

80 12775 روپے کا سود 31- مارچ سے اسی سال کی 4- جولائی تک 8 فی صدی شرح سے دریافت کرو۔

81 6424 روپے کا سود 12- مئی سے اسی سال کی 20- اگست تک 3 فی صدی شرح سے دریافت کرو۔

82 ہم نے 5505 روپے یکم جنوری 1861ء کو 5 فی صدی شرح سود پر قرض لئے۔ بتاؤ۔ اسی سال کی 20- اکتوبر کو قرض اُتارنے کے لئے کتنا روپیہ دوں؟

# سود دریافت کرنے کا دیسی طریق

۱- معمولی طریق سے سود دریافت کرنے کا قاعدہ تم پڑھ چکے ہو۔ اب ہم تمہیں سود دریافت کرنے کا ایک اور طریق بتاتے ہیں - جو مہاجن اور ساہوکار استعمال کرتے ہیں - اور جسے سود دریافت کرنے کا دیسی طریق کہتے ہیں۔ اس قاعدے کے سوال عموماً پھیلاوٹ کے قاعدے سے جو تم پڑھ چکے ہو۔ حل

کئے جاتے ہیں۔

**مثال ۱-** 120 روپے کا سود ایک روپیہ ۲/ آنے فی صدی شرح ماہوار سے 8 مہینے کے دریافت کرو۔

سوال کی شرطوں سے ظاہر ہے۔کہ جتنا سود 120 روپے سے 8 مہینے میں حاصل ہوگا۔ اتنا ہی سود 8×120 روپے سے ایک مہینے میں حاصل ہوگا۔

پس 120 روپے کا سود 8 ماہ کے لئے } = 8×120 روپے کا سود ایک مہینے کے لئے

= 960 " " " " "

لیکن 100 روپے کا سود ایک ماہ کے لئے } = ایک روپیہ ۲/ آنے

∴ 900 روپے کا سود = 11 " ۲/ "

اور 50 " " " = 0 " 10 "

اور 10 " " " = 0 " 2 "

پس 960 " " " = 12 " جواب۔

یا 120 " " " 8 ماہ کے لئے } = 12 " ۔

دیسی حساب میں 8×120 کو پکے انک کہتے ہیں۔ اور ایک روپیہ ۲/ آنے کو 100 پکے انک کا سود۔

پھر 8×120 پکے انکوں کا سود 100 پکے انکوں کے سود کی مدد سے دریافت کر لیتے ہیں۔ عمل کی صورت

یہ ہوتی ہے :-

## عمل دیسی طریق سے

120 روپے کے 8 ماہ کے پکّے انک = 120 × 8

= 960

| | | |
|---|---|---|
| 100 پکے انک کا سود | = | ایک روپیہ 4 آنے |
| 900 " " " " | = | 11 " 4 " |
| 50 " " " " | = | 0 " 10 " |
| 10 " " " " | = | 0 " 2 " |
| ∴ سود مطلوب | = | 12 " جواب + |

پس اس سے دیسی طریق سے سود دریافت کرنے کا یہ قاعدہ حاصل ہوا :-

**قاعدہ** - جب کسی رقم کا سود چند ماہ کا دریافت کرنا منظور ہو اور شرح سود فی صدی ماہوار دی ہوئی ہو - تو اصل زر کو مہینوں کی تعداد سے ضرب دو - جو حاصل ضرب اس طرح حاصل ہو - اُسے **پکے انک** شمار کرو - اور شرح فی صدی کو 100 پکے انک کا سود قرار دے کر کل پکّے انکوں کا سود دریافت کرو +

2 - اوپر کی مثال میں شرح سود فی صدی ماہوار دیا ہوا ہے - اس میں شرح ایک روپیہ 4 آنے 100 پکّے انکوں کا سود ہے - لیکن اگر شرح سود فی روپیہ ماہوار ہو - تو شرح ایک پکّے انک کا سود ہوگی +

**مثال 2** - 2.5 روپے کا سود 2 پیسے فی روپیہ ماہوار شرح سے 3 ماہ کے لئے معلوم کرو -

2.5 روپے کے 3 ماہ کے **پکّے انک** = 3 × 2.5

= 75

**ایک پکّے انک کا سود** = 2 **پیسے**

75 " " " " = 75 × 2 **پیسے**

= 4 روپے 11 آنے جواب ؞

**نوٹ** - اگر پکّے انکوں کی تعداد ۱۰۰ روپے سے زیادہ ہو - تو پہلے ۱۰۰ پکّے انکوں کا سود معلوم کرکے عمل کرنا چاہیئے ؞

3 - جب مدّت دنوں میں دی ہوئی ہو - تو اصل زر کو دنوں کی تعداد میں ضرب دے دیتے ہیں - اور جو رقم اس طرح حاصل ہوتی ہے - اُسے **کچّے انک** کہتے ہیں - کچّے انکوں کے پکّے انک بناکر اسی طرح سود دریافت کر لیتے ہیں - جیسا کہ ہم نے اوپر کی مثال میں بیان کیا ؞

**نوٹ ۱** - مہاجن عموماً مہینہ 30 دن کا شمار کرتے ہیں - اور چونکہ سود کی شرح ہمیشہ ماہوار ہوا کرتی ہے - اِسی وجہ سے 30 کچّے انک کا ایک پکّا انک شمار کیا جاتا ہے ؞

**نوٹ ۲** - مدرّس کو چاہیئے - کہ کچّے انکوں کے بنانے کا طریق بھی اُسی طرح بچّوں کو سمجھائے - جیسا کہ ہم نے پکّے انکوں کے بنانے کا طریق سمجھایا ہے ؞

**مثال 3**- 650 روپے کا سود 18 دن کے لئے 12½ آنے فی صدی شرح ماہوار سے دریافت کرو۔

حل- 650 روپیہ کے 18 دن کے کچے انک = 650 × 18

= 11700

11700 کچے انک کے پکے انک = 11700 ÷ 30

= 390

100 پکے انک کا سود = 12 آنے 6 پائی

300 " " " = 2 روپے 5 آنے 6 پائی

50 " " " = 0 " 6 " 3 "

40 " " " = 0 " 5 " 0 "

سود مطلوب = 3 " 0 " 7 " جواب

4- جب مدت مہینوں اور دنوں میں دی ہوئی ہو۔ تو اوّل اصل زر کو مہینوں کی تعداد سے ضرب دے کر پکے انک بنا لو۔ اور دنوں کی تعداد سے ضرب دے کر اوّل کچے انک پھر 30 پر تقسیم کرکے پکے انک بنا لو۔ پھر کل پکے انکوں کا سود دریافت کر لو۔

**مثال 4**- 450 روپے اصل زر کا سود 7 ماہ 10 دن کے لئے 7 آنے فی صدی ماہوار شرح سے دریافت کرو۔

حل- 450 روپیہ کے 7 ماہ کے پکے انک = 450 × 7

= 3150

1450 روپے کے 10 دن کے کچّے انک $= 10 \times 1450 = 14500$

14500 کچّے انکوں کے پکّے انک $= 14500 \div 30 = 150$

∴ کل پکّے انکوں کی تعداد $= 3150 + 150 = 3300$

100 پکّے انک کا سود = 7 آنے

3200 " " " " = 14 روپے 0 آنے

100 " " " " = 0 " 7 "

سود مطلوب = 14 " 7 " جواب

5 - جب مدّت سالوں میں دی ہوئی ہو - تو سالوں کے مہینے بنا کر اور اصل زر سے ضرب دے کر پکّے انک بنا لو - اور پھر پکّے انکوں کا سود معلوم کر لو۔

**مثال 5** - 375 روپے کا سود ایک سال کے لئے 6 آنے فی صدی شرح ماہوار سے دریافت کرو۔

حل - ایک سال کے مہینے = 12

375 روپے کے 12 ماہ کے پکّے انک $= 375 \times 12 = 4500$

100 پکّے انک کا سود = 0 روپے 6 آنے

4500 " " " " = 16 " 12 " جواب

6 - جب مدّت سال - مہینوں اور دنوں میں دی ہو -

تو سالوں کے مہینے بنا لو ۔

**مثال 6** ۔ 250 روپے کا سود ایک سال 8 ماہ 3 دن کا $6\frac{1}{4}$ آنے فی صدی ماہوار شرح سے دریافت کرو ۔

**حل** ۔ ایک سال 8 ماہ کے کل ماہ = 20

250 روپے کے 20 ماہ کے پکے انک } = 250×20 = 5000

250 روپے کے 3 دن کے کچے انک } = 250×3 = 750

750 کچے انکوں کے پکے انک } = 750÷30 = 25

کل پکے انک = 5000+25 = 5025

100 پکے انک کا سود = 0 روپے 6 آنے 1 پیسہ

1000 " " " " = 3 " 14 " 2 "

5000 " " " " = 19 " 8 " 2 "

25 " " " " = 0 " 1 " 2 " ادہڑی

سود مطلوب = 19 " 10 " 0 " 1 " جواب

7 ۔ جب مدت میں تاریخیں دی ہوئی ہو ۔ تو اوّل مہینے اور دن معلوم کرو ۔ پھر اُن کا سود معمولی طریق سے دریافت کرو ۔

**مثال 7** ۔ 350 روپے کا سود 3 ۔ مارچ سے

6- جولائی تک کے لئے 15 آنے شرح فی صدی ماہوار سے معلوم کرو۔

3- مارچ سے 2 جولائی تک مہینوں کی تعداد = 4 ماہ

3- جولائی " 6 " " دنوں " " = 3 دن

∴ کل مدّت = 4 ماہ 3 دن

350 روپے کے 4 ماہ کے پکّے انک $= 350 \times 4 = 1400$

350 روپے کے 3 دن کے کچّے انک $= 350 \times 3 = 1050$

1050 کچّے انکوں کے پکّے انک $= 1050 \div 30 = 35$

سود کے کل پکّے انکوں کی تعداد $= 1400 + 35 = 1435$

100 پکّے انک کا سود = 15 آنے

1400 " " " " = 13 روپے 2 آنے

35 " " " " = 0 " 5 " 1 پیسہ

سود مطلوب = 13 " 7 " 1 " جواب

مثال 8- 225 روپے کا بیاج 2 پیسے فی روپیہ ماہوار کے حساب سے 4 ماہ 7 دن کا بتاؤ۔

225 روپے کے 7 دن کے کچے انک = 1575

225 " " 7 " " پکے " = $52\frac{1}{2}$

225 " " 4 ماہ " " " = 900

225 " " 4 " 7 دن کے پکے " = $952\frac{1}{2}$

ایک پکے انک کا بیاج = ۰ روپے ۰ آنے 6 پائی

100 〃 〃 〃 〃 = 3 〃 2 〃 0 〃

800 〃 〃 〃 〃 = 25 〃 0 〃 0 〃

50 〃 〃 〃 〃 = 1 〃 9 〃 0 〃

$2\frac{1}{2}$ 〃 〃 〃 〃 = 0 〃 ۱ 〃 3 〃

بیاج مطلوب = 29 〃 12 〃 3 〃 جواب ۔

## سوالات نمبر 23

(پہلے ۲۰ سوالوں کے جواب زبانی بتاؤ)

سود معلوم کرو :-

1 100 روپے کا 4 ماہ کے لئے ایک روپیہ فی صدی ماہوار شرح سے ۔

2 250 روپے کا 6 ماہ کے لئے 12 آنے فی صدی ماہوار شرح سے ۔

3 50 روپے کا ایک سال کے لئے ایک روپیہ 4 آنے فی صدی ماہوار شرح سے ۔

4 25 روپے کا 2 سال کے لئے 6 آنے فی صدی ماہوار شرح سے ۔

5 30 روپے کا 8 ماہ کے لئے ایک پیسہ فی روپیہ ماہوار شرح سے ۔

6 53 روپے کا 9 ماہ کے لئے ایک آنہ فی روپیہ

ماہوار شرح سے ؞

7 700 روپے کا 5 روپے شرح فی صدی سالانہ سے ایک سال کے لئے ؞

8 250 روپے کا 6 ماہ کے واسطے ۲ پیسے فی روپیہ ماہوار شرح سے ؞

9 12 روپے 8 آنے کا 8 ماہ کے واسطے ایک روپیہ 2 آنے فی صدی شرح ماہوار سے ؞

10 6 روپے 4 آنے کا ایک سال 4 ماہ کے واسطے 14 آنے فی صدی شرح ماہوار سے ؞

11 1250 روپے کا 8 آنے فی صدی شرح ماہوار سے 2 مہینے کے واسطے ؞

12 9 روپے 6 آنے کا ایک سال 4 ماہ کے لئے 10 آنے فی صدی شرح ماہوار سے ؞

13 400 روپے کا 3 - پھاگن سمت 1956 سے 3 - جیٹھ سمت 1956 تک کے واسطے ڈیڑھ روپیہ سینکڑا ماہوار شرح سے ؞

14 240 روپے کا یکم کاتک سمت 1962 سے یکم چیت سمت 1963 تک ایک روپیہ 9 آنے فی صدی ماہوار شرح سے ؞

25 8 آنے کا 8 سال 4 ماہ کے واسطے ایک روپیہ 2 آنے فی صدی ماہوار شرح ؞

16 — 12 آنے کا 5 سال 4 ماہ کے واسطے ایک پیسہ فی روپیہ ماہوار شرح سے ۔

17 — 1000 روپے کا 15 دن کے واسطے ایک روپیہ 12 آنے فی صدی ماہوار شرح سے ۔

18 — 900 روپے کا 10 دن کے واسطے ایک روپیہ 6 آنے فی صدی ماہوار شرح سے ۔

19 — 500 روپے کا 3 دن کے واسطے ایک روپیہ 3 آنے فی صدی ماہوار شرح سے ۔

20 — 8 روپے کا ڈیڑھ پیسہ فی روپیہ ماہوار شرح سے ایک سال ایک ماہ کے واسطے ۔

21 — 75 روپے کا 2 پائی فی روپیہ ماہوار شرح سے 8 ماہ کا ۔

22 — 290 روپے کا 4 پائی فی روپیہ ماہوار شرح سے 6 ماہ کا ۔

23 — 208 روپے کا 3 پائی فی روپیہ ماہوار شرح سے 6 ماہ کا ۔

24 — 19 روپے کا 6 پائی فی روپیہ ماہوار شرح سے 11 ماہ کا ۔

25 — 360 روپے کا 2 پیسے فی روپیہ ماہوار شرح سے ایک سال کا ۔

26 — 95 روپے کا $1\frac{1}{2}$ پیسہ فی روپیہ ماہوار شرح

سے 8 ماہ کا ٭

27 72 روپے کا آدھ آنہ فی روپیہ ماہوار شرح سے 6 ماہ کا ٭

28 150 روپے کا 3 پیسے فی روپیہ ماہوار شرح سے 10 ماہ کا ٭

29 400 روپے کا $2\frac{1}{2}$ پیسے فی روپیہ ماہوار شرح سے 7 ماہ کا ٭

30 78 روپے کا 9 پائی فی روپیہ ماہوار شرح سے 5 ماہ کا ٭

31 175 روپے کا ایک آنہ فی روپیہ ماہوار شرح سے 3 ماہ کا ٭

32 275 روپے کا 6 پائی فی روپیہ ماہوار شرح سے 8 ماہ کا ٭

33 295 روپے کا 7 پائی فی روپیہ ماہوار شرح سے 9 ماہ کا ٭

34 485 روپے کا $\frac{1}{2}$ پائی فی روپیہ ماہوار شرح سے ایک سال کا ٭

35 325 روپے کا 3 پائی فی روپیہ ماہوار شرح سے $1\frac{1}{2}$ سال کا ٭

36 240 روپے کا 9 پائی فی روپیہ ماہوار شرح سے $1\frac{1}{4}$ سال کا ٭

37 475 روپے کا $2\frac{1}{2}$ پیسے فی روپیہ ماہوار شرح سے $1\frac{1}{3}$ سال کا۔

38 335 روپے کا $10\frac{1}{2}$ پائی فی روپیہ ماہوار شرح سے $2\frac{1}{2}$ سال کا۔

39 490 روپے کا $7\frac{1}{2}$ پائی فی روپیہ ماہوار شرح سے 4 سال کا۔

40 625 روپے کا $1\frac{1}{2}$ پائی فی روپیہ ماہوار شرح سے 3 ماہ 6 دن کا۔

41 850 روپے کا 4 پائی فی روپیہ ماہوار شرح سے 5 ماہ 10 دن کا۔

42 735 روپے کا $\frac{1}{2}$ آنہ فی روپیہ ماہوار شرح سے 4 ماہ 12 دن کا۔

43 660 روپے کا 6 آنے سینکڑا ماہوار شرح سے 9 ماہ 20 دن کا۔

44 1000 روپے کا 8 آنے سینکڑا ماہوار شرح سے 5 ماہ 18 دن کا۔

45 380 روپے کا 12 آنے سینکڑا ماہوار شرح سے 4 ماہ 24 دن کا۔

46 325 روپے کا ایک روپیہ سینکڑا ماہوار شرح سے 3 ماہ 6 دن کا۔

47 $312\frac{1}{2}$ روپے کا $1\frac{1}{2}$ روپیہ سینکڑا ماہوار شرح

سے 8 ماہ کا +

48 ⅓308 روپے کا ¼1 روپے سینکڑا ماہوار شرح سے ایک سال کا +

49 125 روپے کا 3: آنے سینکڑا ماہوار شرح سے 3 ماہ 18 دن کا +

50 120 روپے کا 4: آنے سینکڑا ماہوار شرح سے 6 ماہ 20 دن کا +

51 772 روپے 8 آنے کا ½1 روپے سینکڑا ماہوار شرح سے 2 سال 9 ماہ کا +

52 32 روپے 8 آنے کا ½2 روپے سینکڑا ماہوار شرح سے 3 سال 5 ماہ کا +

53 1905 روپے کا ½1 روپیہ سینکڑا ماہوار شرح سے ½5 ماہ کا +

54 340 روپے کا ¼1 روپیہ سینکڑا ماہوار شرح سے 4 ماہ کا +

55 1065 روپے کا ½1 روپیہ سینکڑا ماہوار شرح سے 12 دن کا +

56 2680 روپے کا ۱۲ آنے سینکڑا ماہوار شرح سے ½3 سال کا +

57 2670 روپے کا ایک روپیہ 2 آنے سینکڑا ماہوار شرح سے 5 سال کا +

58 1200 روپے کا $\frac{1}{4}$ پیسہ فی روپیہ ماہوار شرح سے $\frac{3}{4}$ سال کا +

59 680 روپے 8 آنے کا 6 آنے 6 پائی سینکڑا ماہوار شرح سے 5 ماہ 16 دن کا +

60 448 روپے ۴ آنے کا 12 آنے سینکڑا ماہوار شرح سے 3 ماہ 12 دن کا +

61 550 روپے کا $\frac{3}{4}$ روپیہ سینکڑا ماہوار شرح سے 6 ماہ 24 دن کا +

62 800 روپے کا 3- پھاگن سمت 1969 لغایت 15- مارچ سمت 1969 تک سوا روپیہ سینکڑا ماہوار شرح سے +

63 950 روپے کا 7- بھادوں سمت 1968 لغایت 13- پھاگن سمت 1968 تک ڈیڑھ روپیہ سینکڑا ماہوار شرح سے +

64 ایک شخص نے 550.5 روپے 3- کاتک سمت 1969 کو 12 آنے سینکڑا ماہوار شرح پر قرض لیے۔ بتاؤ 21- بساکھ سمت 1970 کو مع سود کس قدر روپیہ ادا کرے ؟

65 1277.5 روپے کا سود 31- مارچ سے اسی سال کی 14- جولائی تک 10 آنے سینکڑا ماہوار شرح سے کیا ہوگا ؟

66 15000 روپے کا مول بیاج یکم مارچ سے 10 جنوری تک 6 آنے سینکڑا ماہوار شرح سے

کیا ہوگا ؟

67 75000 روپے کا مول بیاج 12 - جیٹھ سمت 1956 سے 18 - اسوج سمت 1956 تک $7\frac{1}{2}$ آنے سینکڑا ماہوار شرح سے بتاؤ +

68 $2553\frac{1}{3}$ روپے کا مول بیاج 6 آنے سینکڑا ماہوار شرح سے 3 سال 6 ماہ میں کیا ہوگا ؟

69 900 روپے کا اصل مع سود سوا روپیہ سینکڑا ماہوار کے در سے 2 سال 5 ماہ 6 دن میں کیا ہوگا ؟

70 8400 روپے کا سود $2\frac{1}{4}$ روپے سینکڑا ماہوار شرح سے 3 سال 8 ماہ 12 دن کے لئے بتاؤ +

71 7600 روپے کا سود 1/4 آنے سینکڑا ماہوار کے در سے 5 سال 2 ماہ 24 دن کے لئے بتاؤ +

# کٹواں بیاج

زمیندار اکثر مختلف وقتوں پر ساہوکار سے روپیہ قرض لیتے ہیں - اور مختلف وقتوں پر ادا کرتے ہیں - ایسی صورتوں میں حساب کرتے وقت ساہوکار کو مختلف رقومات کا مختلف مدت کے واسطے سود پھیلانا پڑتا ہے - اور وہ قرض کی رقموں کے انک وصولی

کی رقموں کے انک میں سے تفریق کر کے بقایا انک
کا سود معلوم کر لیتا ہے ۔

سود دریافت کرنے کے اس طریق کو کٹواں بیاج
کہتے ہیں ۔ ذیل کی مثالوں سے کٹواں بیاج معلوم
کرنے کا طریق ظاہر ہوگا ۔

**مثال ۱** ۔ ایک زمیندار نے کسی ساہوکار سے
۱۱۔ بساکھ سمت ۱۹۶۹ کو ۲۰۰ روپے ایک روپیہ ۹ آنے
سینکڑا ماہوار شرح سے قرض لئے ۔ اور ۵ ۔ ساون
سمت ۱۹۶۹ کو ۱۲۰ روپے کے گیہوں اپنے قرضے میں دیئے ۔
اگر وہ ۱۱۔ مگھر سمت ۱۹۶۹ کو اپنا حساب بیباق کرنا چاہے ۔
تو اُسے کس قدر روپیہ ادا کرنا پڑیگا ؟

| | | |
|---|---|---|
| ۲۰۰ روپے کا جتنی مدت کا بیاج شمار کرنا چاہیئے | = | ۱۱ ۔ بساکھ سمت ۱۹۶۹ لغایت ۱۱ ۔ مگھر سمت ۱۹۶۹ = ۷ ماہ ۔ |
| ۱۲۰ روپے کا جتنی مدّت کا بیاج مجرا دینا چاہیئے | = | ۵ ۔ ساون سمت ۱۹۶۹ لغایت ۱۱ ۔ مگھر سمت ۱۹۶۹ = ۴ ماہ ۶ دن |

ساہوکار کے انک

۲۰۰ روپے کے ۷ ماہ کے پکّے انک $= 7 \times 200 = 1400$

زمیندار کے انک

۱۲۰ روپے کے ۶ دن کے کچّے انک $= 6 \times 120 = 720$

720 کچے انک کے پکے انک = 720 ÷ 30 = 24

120 روپے کے 4 ماہ کے پکے انک } = 120 × 4 = 480

زمیندار کے کل پکے انک قابل مجرائی } = 480 + 24 = 504

ساہوکار کے باقی انک = 1400 − 504 = 896

100 پکے انک کا سود = ایک روپیہ 9 آنے

---

∴ 800 " " " " = 12 " 8 "

اور 96 " " " " = 1 " 8 "

---

∴ کل سود ذمہ زمیندار = 14 "

اور اصل ذمہ زمیندار = 80 "

(200 روپے میں سے 120 روپے تفریق کرنے سے)

---

∴ کل رقم جو زمیندار کو ادا کرنی چاہیئے } = 94 روپے جواب +

**مثال 2** - بادا جمنا داس موہن داس دکاندار کراچی بندر کی بہی میں حکومت رائے رام چند کا لیکھا حسب ذیل درج ہے - اگر 15 - بھادوں سمت 1963 کو حساب بیباق کیا جائے - اور شرح سود ایک روپیہ 8 آنے ماہوار ہو - تو بتاؤ - حکومت رائے رام چند کو کس قدر روپیہ ادا کرنا چاہیئے ؟

دایاں حصّہ (مد لیکھا حکومت رائے رام چند - بٹالہ)

| | | |
|---|---|---|
| 15- بیساکھ سمت 1964 کو مال بزازی بھیجا گیا | } | 300 روپے |
| 10- اسوج سمت 1964 کو کھانڈ ولایتی بھیجی گئی | } | 400 روپے |

بایاں حصّہ (مد آگت لالہ حکومت رائے رام چند)

| | | |
|---|---|---|
| 5- مگھر سمت 1964 کو ہنڈی درشنی پرچہ ایک وصول ہوا | } | 600 روپے |

باوا جمنا داس موہن داس کے پکّے انک

300 روپے 16 مہینے سود پر رہے

400 " 11 " 5 دن کے واسطے سود پر رہے

400 روپے کے 5 دن کے کچے انک = 2000

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 400 | " | " | 5 | " | " | پکّے | " | $= 66\frac{2}{3}$ |
| 400 | " | " | 11 ماہ | " | " | " | " | = 4400 |
| 300 | " | " | 16 | " | " | " | " | = 4800 |

ساہوکار کے کل پکّے انک $= 9266\frac{2}{3}$

حکومت رائے رام چند کے پکّے انک

600 روپے ۹ ماہ ۱۰ دن سود پر رہے

| | | |
|---|---|---|
| 600 روپے کے ۱۰ دن کے کچے انک | = | 6000 |
| 600 " " 10 " " پکے " | = | 200 |
| 600 " " ۹ ماہ " " " " | = | 5400 |
| حکومت رائے رام چند کے کل " " | = | 5600 |
| باوا جمنا داس موہن داس کے " " | = | $9266\frac{2}{3}$ |
| حکومت رائے رام چند " " " | = | 5600 |
| آڑتی کے باقی زائد " " | = | $3666\frac{2}{3}$ |

100 پکے انک کا بیاج = ایک روپیہ 8 آنے

| | | |
|---|---|---|
| 3600 " " " " " | = | 54 " 0 " |
| 50 " " " " | = | 0 " 12 " |
| $16\frac{2}{3}$ " " " " | = | 0 " 4 " |

کل بیاج واجب الوصول = 55 "

باقی اصل رقم واجب الوصول = 100 "

کل رقم واجب الوصول = 155 " جواب +

## سوالات نمبر 24

1 ایک شخص نے کسی ساہوکار سے 350 روپے قرض لئے۔ چھ ماہ کے بعد 200 روپے کے دو نوٹ دے۔

اور 8 ماہ کے بعد کل حساب بیباق کر دیا۔ اگر شرح سود عہ/4 سینکڑا ماہوار ہو۔ تو ساہوکار کو کس قدر روپیہ حساب بیباق کرنے پر ملا؟

2 ایک زمیندار نے کسی دکاندار سے 500 روپے قرض لئے۔ 3 ماہ کے بعد 300 روپے کے گیہوں دکاندار کو دئے۔ اور 6 ماہ کے بعد پھر 250 روپے قرض لے گیا۔ 9 ماہ کے بعد کل قرض ادا کیا۔ اگر شرح سود عہ/8 سینکڑا ماہوار ہو۔ تو بتاؤ۔ زمیندار کو کس قدر روپیہ مع سود اس وقت ادا کرنا پڑا؟

3 ایک شخص نے کسی بینک میں 12۔ چیت سمت 1967 کو 200 روپے جمع کئے۔ اور 12۔ بساکھ سمت 1968 کو 80 روپے بنک میں سے نکالے۔ پھر 12۔ جیٹھ سمت 1968 کو 300 روپے جمع کئے۔ اور 12۔ کاتک سمت 1968 کو اپنا کل روپیہ مع سود وصول کیا۔ اگر دونو حالتوں میں شرح سود 7 آنے سینکڑا ماہوار ہو۔ تو بتاؤ۔ اُس کو بنک سے سود کتنا ملا؟ اور کل کتنا روپیہ ملا؟

4 ہرنام سنگھ کرپال سنگھ دکاندار کی بہی میں رامداس دکاندار کا لیکھا حسب ذیل درج ہے۔ 22 پھاگن کو حساب بیباق ہوا۔ سود کا حساب لگا کر کل بقایا

رقم دریافت کرو۔ شرح سود 12 آنے سینکڑا ماہوار ہے:۔

مد (خانہ) لیکھا رامداس دکاندار

255 مارصہ روپے آٹا بوری 50 منی 12 ساون سمت 1944

360 سات ، میدہ شاہدرہ بوری 25 منی 27۔ اسوج سمت 1944

580 صمالہ ، گھی ٹین 29 منی 14 پوہ سمت 1944

مد (خانہ) آگت رامداس دکاندار

9.00 روپے نقد وصول ۔ منی 27 بھادوں سمت 1944

400 ، دو عدد نوٹ ۔۔ ، 3 کاتک ،

300 ، بذریعہ امرتسر بنک ۔ ، 20 پوہ ،

## انجمن ہائے امداد باہمی

۱۔ بچو! جس شے کی آدمی کو سب سے زیادہ ضرورت ہے۔ وہ کھانے پینے اور پہننے کی چیزیں ہیں۔۔ اور ان کا کافی مقدار میں بہم پہنچنا زمین کی پیداوار۔ کاشتکار کی محنت۔ لیاقت اور فارغ البالی اور سامانِ کاشتکاری کی کافی مقدار مہیّا ہونے

پر منحصر ہے۔ لیکن بعض حالتوں میں نہ تو کاشتکار کی محنت اور لیاقت کام دیتی ہے ۔ نہ سامانِ کاشتکاری۔ مثلاً بارشوں کا وقت پر نہ ہونا اور ملک میں قحط پڑ جانا ۔

2۔ ایسی حالت میں کاشتکار مجبور ہو جاتا ہے۔ نہ اُس کے پاس اتنا روپیہ ہوتا ہے ۔ کہ مہنگے نرخ پر بیج کے لئے غلّہ خرید سکے۔ نہ اِس قدر مقدور ہوتا ہے ۔ کہ مصنوعی آبپاشی سے فائدہ اٹھا سکے ۔ اس میں شک نہیں۔ کہ ہماری مہربان گورنمنٹ نے جا بجا نہریں جاری کر دی ہیں ۔ مگر اوّل تو وہ ہر جگہ نہیں۔ دوسرے یہ کہ خشک سالی کے زمانے میں اُن میں بھی پانی کم ہو جاتا ہے ۔ بارانی زمینوں پر تو خشک سالی کے زمانے میں بے انتہا بُرا اثر پیدا ہوتا ہے۔ چاہی زمین پر اُس سے کم اور نہری پر اس سے کم ۔

3۔ خشک سالی کا بُرا اثر کاشتکار پر یہ ہوتا ہے۔ کہ وہ اپنی ضرورتوں کے رفع کرنے کے لئے مہاجن یا ساہوکار سے روپیہ قرض لیتا ہے۔ اور وہ شرح سود اس قدر زیادہ لگاتا ہے۔ جس کا ادا کرنا اس کے لئے مشکل ہوتا ہے ۔ اور آئندہ کے لئے اس بوجھ کے نیچے ایسا دب

جاتا ہے۔کہ پھر نہیں پنپنا ۔

4۔ ہماری مہربان گورنمنٹ نے کاشتکاروں کی آئے دن کی یہ تکلیفیں دیکھ کر اُن کی بہبودی اور فلاح کی بہت تدبیریں نکالیں۔ مثلاً نہریں کا جاری کرنا۔ ریلوں کا تیار کرنا۔ کاشتکاروں کو تقاوی دینا۔ اور اسی قسم کی بہت سی تجویزیں اور تدبیریں کی گئیں۔ ان تمام تدبیروں سے فائدہ تو بہت پہنچا۔ مگر جو بات گورنمنٹ چاہتی تھی۔ وہ پورے طور پر حاصل نہیں ہوئی ۔

5۔ آخر بہت غور و فکر کے بعد گورنمنٹ نے ایک اور تجویز نکالی۔ جو نہ صرف کاشتکاروں کے لئے بلکہ اہلِ حرفہ اور اہلِ صنعت اور نیز تھوڑی پونجی کے لوگوں کے لئے بہت مفید ثابت ہوئی۔ اور آخر ایک قانون کی صورت میں جس کا نام ایکٹ انجمن ہائے امداد باہمی ہے۔ سنہ ۱۹۱۲ء میں پاس ہوئی۔ اس کا اثر یہ ہؤا۔کہ ہندوستان میں جا بجا امداد باہمی کی سوسائیٹیاں قائم ہو گئیں۔ پنجاب میں تو اب ان کا رواج ایسا ہو گیا ہے۔ کہ کوئی شہر۔ قصبہ اور بڑا گاؤں ایسا نہیں۔ جہاں امداد باہمی کی کوئی انجمن نہ ہو ۔

6- امداد باہمی کی انجمنوں کے قائم کرنے کا بڑا مقصد یہ ہے - کہ غریب اور تھوڑی پونجی کے لوگوں کو اپنی مدد آپ کرنے کا خیال پیدا ہو جائے - اور وہ ساہوکاروں یا مہاجنوں یا دیگر مالدار لوگوں کے محتاج نہ رہیں - اپنا سرمایہ آپ جمع کریں - آپ اُس سے فائدہ اُٹھائیں - ضرورت کے وقت اپنے ضرورت مند بھائی کی قرضہ وغیرہ سے امداد کریں - اور اُس کو تباہی اور بربادی سے بچا لیں - آلاتِ کشاورزی - بیج اور پیداوار کی خرید و فروخت کریں - اپنی انجمن کے ممبروں کے لئے تعلیمی امداد کا انتظام کریں - نیز ایسی تجاویز اختیار کریں - جن سے ممبرانِ انجمن میں کفایت شعاری - باہمی امداد - ذاتی مدد اور صنعت و حرفت کو ترقی ہو ؞

7- امداد باہمی کی انجمنیں اس طرح قائم کی جاتی ہیں - کہ جب کسی گاؤں یا قصبہ یا شہر کے لوگوں کو ایسی انجمن کے قائم کرنے کا خیال پیدا ہوتا ہے - تو کم از کم دس آدمی ایک درخواست اپنی دستخطی رجسٹرار کوآپریٹو سوسائٹیز کی خدمت میں پیش کرتے ہیں - اور اس درخواست کے ہمراہ انجمن کے قواعد و ضوابط (بائی لا) کی ایک

کاپی بھی بھیجتے ہیں۔جب رجسٹرار اس درخواست کو منظور کر لیتا ہے۔اور قواعد و ضوابط کو پسند کر لیتا ہے۔تو انجمن کی رجسٹری ہو جاتی ہے۔اور وہ اپنا کام شروع کر دیتی ہے۔

۵۔جب کوئی انجمن اتحاد باہمی اس طرح قائم ہو جاتی ہے۔اور حسب قواعد انجمن اس میں ممبر داخل ہونے لگتے ہیں۔تو اس کی دو کمیٹیاں بن جاتی ہیں۔ایک کو **مجلس عام** کہتے ہیں۔دوسری کو **مجلس منتظمہ**۔مجلس عام میں کل ممبر داخل ہوتے ہیں۔اور مجلس منتظمہ میں صرف پانچ ممبر۔ **مجلس عام** میر مجلس۔نائب میر مجلس اور مجلس منتظمہ کے ممبروں کا انتخاب کرتی ہے۔اور اُن کو معطل یا علیحدہ بھی کر سکتی ہے۔اور یہ ضروری امر ہے۔کہ کسی معاملہ کے فیصلہ کرنے کے لئے جلسۂ عام کے اجلاس میں تہائی ممبر شامل ہوں۔حساب و کتاب کے سالانہ نقشے اور اَور اہم اور ضروری کام بھی اسی مجلس میں پیش ہوتے ہیں۔ **مجلس منتظمہ** انجمن کے اُن کار و بار کا انصرام کرتی ہے۔جو مجلس عام نے اُس کے سپرد کئے ہوں یا قواعد انجمن میں مذکور ہوں۔

۹- ہر ایک مجلس کا ایک سکرٹری ہوتا ہے- جو اُس کے جلسوں کے انعقاد کی اطلاع ممبروں کو دیتا ہے- جلسے کی کارروائی رجسٹر میں درج کرتا ہے- اور انجمن کے کل کاغذات اور رجسٹروں وغیرہ کو صحیح اور باقاعدہ رکھتا ہے +

۱۰- انجمن کا ایک خزانچی بھی ہوتا ہے- جس کی تحویل میں انجمن کا روپیہ رہتا ہے- اور وہ حسب ہدایتِ کمیٹی اُسے خرچ کرتا ہے + خزانچی انجمن کا سرمایہ کسی سرکاری سیونگ بنک میں یا کسی ایسے بنک یا ایسے شخص کے پاس جو لین دین کا کام کرتا ہو (بشرطیکہ رجسٹرار اُسے منظور کرے)- جمع رکھتا ہے- اور حسب ضرورت برآمد کر لیتا ہے +

۱۱- انجمن کے ہر ممبر کو کم از کم دس روپے کا ایک حصّہ لینا پڑتا ہے- اور کوئی ممبر ایک ہزار روپے سے زیادہ کے حصّے یا جمع شدہ سرمائے کے پانچویں حصّے سے زائد کے حصّے خریدنے کا مجاز نہیں ہوتا- جو حصّے جو کوئی ممبر خریدتا ہے- اُس کے لئے یہ ضروری نہیں- کہ اُن کو فی الفور ادا کرے- بلکہ اُسے اختیار ہے- کہ انہیں دس سالہ اقساط یا بیس ششماہی اقساط میں ادا کرے- مثلاً جو

شخص ایک حصّہ خریدتا ہے۔ اُسے ہر ششماہی پر آٹھ آنے دینے پڑتے ہیں۔ اس طرح کسی ممبر کو اپنے حصّے کا روپیہ ادا کرنے میں کوئی دِقّت پیش نہیں آتی ۔

12- اب ہم تم کو بتانا چاہتے ہیں۔ کہ جو سرمایہ کوئی انجمن جمع کرتی ہے۔ اُسے کن کن مفید کاموں میں خرچ کیا جاتا ہے ۔ انجمن اپنے ممبروں میں سے صرف ایسے ممبروں کو جو بالغ ہوں۔ مندرجۂ ذیل اغراض کے لئے روپیہ قرض دیتی ہے۔ بیج۔ چارہ۔ کھاد۔ مویشی۔ کاشتکاری کے آلات یا مشینیں خریدنے کے لئے مالگزاری یعنی زمین کا محصول ادا کرنے کے لئے۔ زمین کی حیثیت کو ترقی دینے کے لئے۔ سابقہ قرضہ جات ادا کرنے کے لئے جو ممبروں نے ساہوکاروں سے لئے ہوئے ہوں۔ بشرطیکہ وہ آئندہ اُن سے کوئی لین دین نہ رکھیں۔ زمین خریدنے کے لئے۔ خانگی و رسمی اخراجات کے لئے مثلاً شادی بیاہ وغیرہ ۔ کسی تجارتی و صنعت و حرفت کے کام کے لئے ۔ جو ممبر اپنے حصّوں کی قسطیں ٹھیک طور پر ادا نہیں کرتے۔ اُن کو انجمن قرضہ نہیں دیتی ۔ اور نہ انجمن کسی ممبر کو اُس کی حیثیت سے زیادہ قرضہ

دیتی ہے ۔ اگر کوئی قرضدار قرضے کے روپے کو ٹھیک مصرف میں نہیں لاتا ہے۔ تو اُس سے روپیہ واپس لے لیا جاتا ہے۔ اور پھر اُس کا اعتبار نہیں کیا جاتا ۔

13۔ تاریخ رجسٹری کے بعد دس سال سے پیشتر انجمن اپنا منافع تقسیم نہیں کرتی۔ گیارھویں سال ممبروں میں حصّہ رسدی منافع تقسیم کیا جاتا ہے۔ لیکن یہ یاد رکھو۔ کہ کل کا کل منافع تقسیم نہیں کیا جاتا ہے۔ چوتھائی منافع تو انجمن اپنی تحویل میں رکھتی ہے۔ اور باقی تین چوتھائی ممبروں پر تقسیم کر دیتی ہے ۔ اس کے بعد ہر سال خالص منافع کا ایک چہارم اپنی تحویل میں رکھنے کے بعد انجمن باقی منافع حصّہ رسد ممبروں میں تقسیم کر دیتی ہے۔ جو حصّہ انجمن اپنی تحویل رکھتی ہے۔ وہ انجمن کا مستقل سرمایہ بن جاتا ہے۔ اور اسے اصطلاح میں سرمایۂ محفوظ کہتے ہیں۔ پس اس طریق عمل سے ظاہر ہے۔ کہ انجمن کا مستقل سرمایہ ہمیشہ بڑھتا رہتا ہے ۔ اوپر کے بیان سے تمہیں معلوم ہُوا ہوگا۔ کہ امدادی انجمنیں ملک کے لئے کس قدر فائدہ مند اور مغبہ ہیں۔ اور ان کی وجہ سے غریب اور حاجتمند لوگوں کی کس قدر امداد ہوسکتی

ہے۔ ہماری سرکار ان انجمنوں کی نگرانی کرتی ہے۔ اور ان کے حساب و کتاب کی وقتاً فوقتاً پڑتال کرتی ہے۔ پس اس صورت میں انتظام درست رہتا ہے۔ اور تمام کارروائی با قاعدہ ہوتی ہے ؛

14- اگر کسی انجمن کو روپیہ قرضہ لینے کی ضرورت ہوتی ہے۔ تو وہ اپنے ضلع کے سنٹرل بنک سے جو اسی مطلب کے لئے قائم کئے گئے ہیں۔ مناسب سود پر روپیہ قرض لے لیتی ہے۔ اور جب اُس کے ہاتھ میں روپیہ آ جاتا ہے۔ تو قرض اُتار دیتی ہے ؛ سنٹرل بنک کے ممبر عموماً بڑے بڑے زمیندار اور مالدار آدمی ہوتے ہیں ؛

15- ڈائرکٹر صاحب بہادر سررشتۂ تعلیم پنجاب کے حکم سے امداد باہمی کی سوسائٹیاں اکثر مدرسوں میں بھی قائم ہوگئی ہیں۔ ان سوسائٹیوں کا مقصد یہ ہے۔ کہ طلبا کو امداد باہمی کے اصولوں سے عملی واقفیت ہو جائے۔ اور اس کی صورت یہ ہے۔ کہ سکنڈری ڈیپارٹمنٹ کے طلبا اپنی ایک انجمن بنا لیتے ہیں۔ اور جو طالب علم اُس کا ممبر بنتا ہے۔ اسے دو روپے ممبری کی فیس دینی پڑتی ہے ؛ انجمن کا سرمایہ فیس ممبری۔ امانتیں اور سرمایۂ محفوظ (یعنی وہ سرمایہ جو منافع سے حاصل ہو)

ہوتا ہے۔ اس انجمن کا پریزیڈنٹ ہیڈ ماسٹر ہوتا ہے۔ انجمن کا کام یہ ہوتا ہے۔ کہ وہ طلبا کی ضروریات کی چیزیں مثلاً کتابیں۔ سٹیشنری وغیرہ خریدیں اور فروخت کریں۔ چونکہ چیزیں اکٹھی خریدی جاتی ہیں۔ اس لئے وہ سستی قیمت پر ملتی ہیں۔ اور سستے داموں بکتی ہیں۔ اس سے طلبا کو آسانی بھی رہتی ہے۔ اور فائدہ بھی رہتا ہے۔ کام کرنے کا ڈھنگ بھی آ جاتا ہے۔ اور باہمی اتحاد بھی پیدا ہوتا ہے۔ ان انجمنوں کے قواعد ہر سکول میں رہتے ہیں ٭

## انجمن ہائے امداد باہمی کے حساب و کتاب رکھنے کا طریق

۱۔ انجمن ہائے امداد باہمی کا مختصر حال تو ہم تم کو بتا چکے۔ اب ہم اُن کے حساب و کتاب رکھنے کا طریق بتاتے ہیں ٭

۲۔ جب کوئی شخص انجمن امداد باہمی کا ممبر بننا چاہتا ہے۔ تو وہ ایک درخواست مجلسِ منتظمہ میں پیش کرتا ہے۔ مجلس منتظمہ کے ممبر اگر اس کو قابل سمجھتے ہیں۔ کہ وہ ممبر بنایا جائے۔ تو وہ اُس کے متعلق

اپنی راے کا اظہار کرتے ہیں۔ اور اُن کی یہ راے رجسٹر روئداد میں درج کی جاتی ہے۔ اور وہ شخص ممبر قرار دیا جاتا ہے۔ رجسٹر روئداد میں انجمن کے جلسوں کی کل کارروائی درج کی جاتی ہے۔

3۔ جب کوئی شخص مجلس منتظمہ کے کسی جلسے میں ممبر قرار پا چکتا ہے۔ تو پھر اُس کا نام ایک رجسٹر میں درج کیا جاتا ہے۔ جس کا نام **رجسٹر فہرست ممبران** ہے۔ اس رجسٹر کا نمونہ حسب ذیل ہے:۔

رجسٹر فہرست ممبران انجمن دیہی

| نمبر شمار | تاریخ داخلہ | نام ممبر مع ولدیت۔ قومیت سکونت و عمر | تعداد فیس داخلہ | دستخط۔ انگوٹھا یا مُہر |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | یکم اکتوبر ۱۹۱۴ء | علی محمد خاں ولد منشی شہامت خاں قوم افغان سکنہ لاہور محلہ ستھاں عمر 42 سال | ۔ | دستخط (علی محمد خاں) |

**نوٹ**۔ جب کوئی شخص کسی انجمن امداد باہمی کا ممبر بنتا ہے۔ تو اُس کو داخلے کی فیس ایک روپیہ دینی پڑتی ہے۔ اور اس داخلے کی فیس کو واپس لینے یا اس سے کسی قسم کا فائدہ اُٹھانے کا وہ مستحق نہیں ہوتا۔

4۔ رجسٹر فہرست ممبران میں نام درج ہونے کے بعد اُس ممبر کا نام ایک اَور رجسٹر میں درج کیا جاتا ہے۔ جس کو **رجسٹر حیثیت** کہتے ہیں۔ اس کا

نمونہ حسب ذیل ہے :-

| نمبر | | |
|---|---|---|
| ١ | نمبر شمار | ١ |
| 2 | نام سال | ۰ |
| 3 | رقبہ ملکیت ممبر ایکڑوں میں | 5 |
| ۴ | اُس کی بازاری قیمت | [illegible] |
| 5 | تعداد مویشیان جو اُس کے پاس ہیں مع اُن کی قیمت کے :- | [illegible] |
| 6 | جائداد از قسم دیگر مع قیمت | [illegible] |
| ۷ | میزان کل جائداد اور ۴ و 5 و 6 | [illegible] |
| ۸ | مختلف ذرائع سے سالانہ اوسطاً آمدنی کس قدر ہے | [illegible] |
| ۹ | تعداد اُن اشخاص کی جن کا خرچ اُس کے ذمے ہے مع خرچ روپوں میں :- | 5 |
| 10 | معاملۂ زمین جو ادا کرتا ہے مع نہری معاملہ علیحدہ علیحدہ | ۰ |
| 11 | نقدی لگان کس قدر ادا کرتا ہے | [illegible] |
| ١٢ | غلہ جو سال میں قرضہ لیا ہو اور اس کی قیمت | ۰ |
| 13 | بیرونی قرضے پر کس قدر سالانہ سود ادا کرتا ہے | [illegible] |
| ١۴ | سالانہ اخراجات میزان ( ۹ لغایت 13) | [illegible] |
| 15 | بقایا سالانہ آمدنی (خانہ نمبر ۸ سے خانہ نمبر ١۴ منہا کرو) | [illegible] |
| 16 | کُھلا قرضہ کس قدر ہے | [illegible] |
| ١۷ | زمین پر کس قدر قرضہ لیا ہوا ہے (مع رقبہ مرہونہ ایکڑوں میں) | ۰ |
| 18 | زیادہ سے زیادہ کس قدر قرضہ بنک سے دیا جا سکتا ہے | |
| ١۹ | کیفیت | |

نام چراغ الدین ولد بدر الدین نمبر کھاتہ 6

انجمن امداد قرضہ

تحصیل

ضلع

**نوٹ**۔ رجسٹر حیثیت اِس غرض سے رکھا جاتا ہے ۔ کہ جب کوئی شخص انجمن سے قرض مانگے ۔ تو اُس کی حیثیت کا اندازہ دیکھکر روپیہ قرض دیا جائے + کسی ممبر کو اُس کی سالانہ خالص آمدنی سے دس گُنا روپیہ قرض کے طور پر انجمن دے سکتی ہے ۔مثلاً اگر کسی شخص کو سال میں ۱۰۰ روپے کی بچت ہو۔ تو اُسے انجمن سے ۱۰۰۰ روپے قرض مل سکتے ہیں + یہ رجسٹر پوشیدہ رکھا جاتا ہے ۔ اور ہر ایک ممبر اس کے دیکھنے کا مجاز نہیں +

5- انجمن کی روزانہ آمدنی ۔ روزانہ خرچ اور بقایا جس رجسٹر میں درج ہوتی ہے ۔ اُسے روکڑ بہی کہتے ہیں ۔ روکڑ بہی کا مطلب حساب بہی کھاتہ کے بیان میں ہم تم کو مفصل طور پر بتا چکے ہیں ۔ روکڑ بہی کی جو فارم انجمنوں میں رائج ہے ۔ وہ ذیل میں درج کی جاتی ہے :-

روکڑ بہی

| | | | |
|---|---|---|---|
| 11-مارچ 1918ء | تاریخ اندراج | | |
| کریم بخش نمبر کھاتہ 15 | نمبر صفحہ کھاتہ / روپے کا نام / روپیہ | | حصہ اول آمدنی |
| ۔ | اقساط بغرض خرید حصص | تفصیل آمدنی | |
| [illegible] | امانت | | |
| ۔ | قرضہ جو دوسرے بنکوں سے لیا گیا | | |
| ۔ | واپسی ادائیگی قرضہ | | |
| | ادائیگی منافع مشترکہ | | |
| ۔ | متفرق آمدنی بہ تفصیل قسم | | |
| ۔ | فیس | | |
| [illegible] | میزان | | |
| [illegible] | نمبر صفحہ کھاتہ / روپے کا نام / روپیہ | | حصہ دوم خرچ |
| ۔ | اقساط بغرض خرید حصص جو واپس لیا گیا | تفصیل خرچ | |
| ۔ | امانتیں جو واپس لی گئیں | | |
| ۔ | قرضہ جو دوسرے بنکوں کو واپس دیا گیا | | |
| ۔ | منافع جو امانتوں پر اور قرضوں پر دیا گیا | | |
| [illegible] | قرضہ جو دیا گیا | | |
| ۔ | متفرق خرچ | | |
| [illegible] | میزان | | |
| | نقد ہاتھ میں | | |

**نوٹ**۔ روکڑ بہی کا حال بھی ہم بہی کھاتے کے بیان میں درج کر چکے ہیں۔ اس کی فارم بھی وہی ہے۔ صرف اندراج کے خانوں کی حسب ضرورت خاص طور پر ترتیب دے دی ہے۔ اصول ایک ہے۔

6۔ جس رجسٹر میں ہر ایک ممبر اور امانت دار اور قرض خواہ۔ متفرق اور اتفاقیہ آمدنی اور خرچ اور آلاتِ کشاورزی اور پیداوار کی خرید و فروخت کا حساب درج کیا جاتا ہے۔ اُسے **کھاتہ بہی** کہتے ہیں۔ اس رجسٹر کا حال بھی بہی کھاتے کے بیان میں لکھ چکے ہیں۔ اس کی جو فارم عموماً اتحادی انجمنوں میں استعمال کی جاتی ہے۔ وہ حسب ذیل ہے:۔

فارم نمبر 2 کھاتہ بہی انجمن دیہی ضلع

نمبر حساب 36 نام ممبر غلام نبی ولد فتح دین قوم [illegible] سکونت [illegible]

کوچہ نقاشاں لاہور

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | تاریخ لین دین | 28 اگست 1919ء |
| | | روکڑ بہی کا صفحہ | 27 |
| قرضہ جات | قرضہ اور منافع | کس مطلب کے لئے قرضہ دیا گیا | برائے کاروبار |
| | | کس عرصے کے لئے | 2 سال |
| | | تعداد روپیہ جو قرضہ دیا گیا | [illegible] |
| | | منافع جو لگایا گیا | . |
| | | میزان قرضہ | . |
| | واپسی قرضہ | اصل | [illegible] |
| | | منافع | [illegible] |
| | | میزان | [illegible] |
| | | بقایا قرضہ واجب الادا | [illegible] |
| اقساط بغرض خرید حصص | | تعداد روپیہ جو اقساط بغرض خرید حصص میں جمع کیا گیا | [illegible] |
| | | تعداد روپیہ جو اقساط خرید حصص کے واپس دیا گیا | |
| | | منافع جو حصص پر دیا گیا | |
| امانت | آمدنی | تعداد روپیہ جو امانت میں جمع کیا گیا کس میعاد کے لئے | |
| | | منافع اُس کا | |
| | | میزان | |
| | واپسی امانت | منافع جو امانت پر سالانہ دیا گیا | |
| | | امانت جو واپس لی گئی | |
| | | باقی | |

**نوٹ**۔ اس رجسٹر سے ہر ایک ممبر کا لین دین انجمن کے ساتھ مفصّل طور پر معلوم ہو جاتا ہے۔ جو روپیہ وہ قرض لیتا ہے۔ وہ بھی معلوم ہو جاتا ہے۔ اور جو روپیہ قرضے کی بابت ادا کرتا ہے۔ اُس کا بھی پتہ لگ جاتا ہے۔ اسی طرح سے خرید حصص کی اقساط اور امانت کا حساب درج کیا جاتا ہے۔ اس رجسٹر کے متعلق بھی **حساب بہی کھاتہ** میں ہم مفصّل بیان درج کر چکے ہیں۔ نمونے میں حسب ضرورت اختلاف ہوتا ہے۔ اُستاد کو چاہیئے۔ کہ طلبا سے نمونے بنا کر اس کی خانہ پُری کرائے۔ اور ہر ایک مد کا مطلب سمجھائے۔

**۶**۔ جو لوگ انجمن کے حصّے خریدتے ہیں۔ اور اُن کی بابت ماہانہ قسطیں ادا کرتے ہیں۔ اس کا حساب جس رجسٹر میں رہتا ہے۔ اُس کو **رجسٹر حصّہ بندی** کہتے ہیں۔ اس رجسٹر کا نمونہ حسب ذیل ہے:۔

رجسٹر حصّہ بندی انجمن امداد قرضہ

| نمبر شمار | تعداد حصص | نام ممبر و نمبر ممبر | سنہ ۱۹۱۹ء | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | جنوری | فروری | مارچ | اپریل | مئی | جون | جولائی | اگست | ستمبر | اکتوبر | نومبر | دسمبر |
| ۱ | ۲ | غلام محمد 6 | عا | عا | عا | عا | عا | عا | عا | عا | عا | عا | عا | عا |

**نوٹ**۔ ایک حصّے کی قیمت کم از کم دس روپے ہوتی ہے۔

اور یہ قیمت زیادہ سے زیادہ دس سال میں اقساط کے ذریعے ادا کرنی ہوتی ہے۔ ہر ایک ممبر کا اختیار ہے۔ کہ خواہ اس قدر عرصے میں ادا کرے یا یک مشت ادا کرے۔ یا کم عرصے میں ادا کرے ؎

8۔ جو ممبر انجمن سے قرضہ لیتے ہیں۔ وہ اسے قسطوں کے ذریعے ادا کرتے ہیں۔ جس رجسٹر میں یہ حساب و کتاب رہتا ہے۔ اُسے **رجسٹر قسط بندی وصولی قرضہ** کہتے ہیں۔ اس کی فارم حسب ذیل ہے :۔

قسط بندی وصولی قرضہ ہائے انجمن بابت ماہ سنہ ۱۹ء

| نمبر کھاتہ | نام ممبر | رقم قابل وصول | | | رقم جو ادا کی گئی ہے | | | بقایا قابل ادا قسط | قرضہ جس قدر ادا کر دیا گیا | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | بقایا قرضہ بذمہ ممبر جو ابھی ادا کرنا ہے | تاریخ جب قسط واجب الادا ہے | قسط اصل معہ سود | تاریخ | اصل | سود | | | |
| ۱۱ | قمرالدین | للعہ | ٦-دسمبر ۱۹۱۸ء | عہ | ۱۲-جنوری ۱۹۱۹ء | عہ | ۸ر | . | عہ | |

**نوٹ**۔ یہ رجسٹر کھاتہ بہی سے تیار کیا جاتا ہے۔ اور ہر ایک ممبر کے قرضے کا حساب اس میں درج ہوتا ہے۔ سود کی

شرح عموماً 3 پائی یا 2 پائی فی روپیہ فی ماہ ہوتی ہے +

۹- ہر ایک ممبر اور امانت دار کو ایک چھوٹی سی کتاب دی جاتی ہے۔ جس کا نام **پاس بک** ہے - اِس کتاب میں اُس کا حساب درج ہونا ہے - اس کتاب کا نمونہ حسب ذیل ہے :-

نمبر کھاتہ 15 مسمی غلام علی ولد نیاز علی ذات شیخ ساکن لاہور

امانت و اقساط بغرض خرید حصص جو ممبر نے جمع کیا اور واپس دیا گیا

| تاریخ | رقم اقساط بغرض خرید حصص + | امانت | کتنی میعاد کے لئے رکھی گئی + | سود واجب الادا | روپیہ جو واپس لیا گیا۔ اصل و سود | باقی | دستخط پریزیڈنٹ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 15-اکتوبر 1918ء | عہ | . | . | . | . | . | فضل الرحمن |

**نوٹ** - یہ رجسٹر بھی کھاتے کے رجسٹر سے تیار کیا جاتا ہے۔ اور بطور یادداشت ممبر کے پاس رہتا ہے +

۱۵- انجمن کی تحویل میں ایک رجسٹر اور رہتا ہے۔ جس کو رجسٹر **تمسکات** کہتے ہیں۔ اس رجسٹر میں وہ تمسکات رہتے ہیں - جو ہر ایک ممبر قرضہ لینے کے وقت لکھتا ہے - اس کا اندراج دو صفحوں پر ہوتا ہے - اور اس کی فارم حسب ذیل ہے :-

بخدمت کمیٹی انتظامیہ انجمن امداد قرضہ دیہی تحصیل ضلع

جناب عالی گزارش ہے۔کہ مبلغ روپے کی براے ضرورت ہے۔انجمن دیہی سے حسب شرائط انجمن قرضہ پر دیا جائے۔اقرار پر مع منافع مشترکہ ادا کر دونگا ×

مورخہ ماہ سنہ ۱۹ء

ع ———————— ضے

کمترین

کھاتہ نمبر

---

# تصدیق ممبر انجمن

میں ضرورت ضمانت کی تصدیق کرتا ہوں۔کہ سائل کو ضرورت روپے کی ہے۔اور سائل نیک چلن اور حیثیت والا ہے ×

مورخہ ماہ سنہ ۱۹ء

دستخط ممبر

## حکم

منظور ہے ضمانت پر دیا جائے۔مورخہ ماہ سنہ ۱۹ء

| العبد | العبد | العبد |
| --- | --- | --- |
| پریزیڈنٹ | ممبر انتظامیہ | ممبر انتظامیہ |




منکہ ولد ذات ساکن عمر برس

جو کہ مبلغ روپے نصف جس کے مبلغ روپے ہوتے ہیں۔

واسطے کے انجمن سے بطور قرض لئے ہیں۔ اقرار یہ

ہے کہ مبلغ مذکور مع منافع مشترکہ فی روپیہ ماہوار کے

حساب سے باقساط ذیل تک ادا کر دونگا۔ لہذا یہ تمسک

لکھ دیا ہے کہ سند رہے۔

مورخہ ماہ سنہ ۱۹ء

تفصیل اقساط

ضمانت مظہر مندرجۂ بالا کی طرف سے ضامن ہوتا ہے۔

اور اگر وہ ادا نہ کرے۔ تو مظہر خود ادا کریگا۔

العبد

ولد ممبر حصہ دار کھاتہ نمبر

گواہ شد العبد گواہ شد

ولد قوم ولد قوم ولد قوم

ساکن مندرجۂ بالا ساکن

۱۱- نقدی کی صورت میں قرضہ دینے کے علاوہ انجمن ہائے امداد باہمی اپنے ممبروں کو حسب ضرورت جنس کی صورت میں اشیا مہیا کرتی ہیں۔ اور ان سے اُن اشیا کی قیمت بسہولت اقساط کے ذریعے وصول کرتی ہیں +

مثلاً اگر چند ممبروں کو لٹھے کے تھانوں کی ضرورت ہے۔ تو انجمن کسی تھوک فروش سے لٹھے کے تھان خرید کر ممبروں کو مہیّا کریگی اور اُن سے باقساط قیمت وصول کریگی۔ اور اس میں تھوڑا سا منافع اپنا بھی رکھ لیگی۔ اس طرح چیزوں کے اکٹھا خریدنے میں ممبروں کو بازار سے سودا خریدنے کی نسبت فائدہ رہتا ہے اور قیمت بھی بسہولت اقساط کے ذریعے ادا کرنی ہوتی ہے۔ پس انجمن ہائے اتحاد باہمی دونو قسم کا لین دین کرتی ہیں۔ **نقدی** کا بھی اور **جنس** کا بھی +

12- انجمن ہائے امداد باہمی کے جملہ سوالات چاروں مرکّب قاعدوں۔ **پھیلاوٹ۔ دیسی طریقۂ حساب** اور **سود** کے قاعدوں سے حل ہوتے ہیں۔ اور چونکہ ان کو دکانداروں سے لین دین کی ضرورت پڑتی ہے۔ اس لئے **بل۔ بیچک** اور **فرد حساب** کی واقفیت بھی ضروری ہے۔ چونکہ ان سب

قاعدوں کا مفصّل بیان اس سے پہلے آچکا ہے۔ اس لئے اس کو یہاں پر دوبارہ درج کرنے کی ضرورت نہیں۔ اُستادوں کو چاہیئے۔کہ جب انجمن ہائے امداد باہمی کا طریقہ حساب بچّوں کو سکھائیں۔ تو اُس کے ساتھ عملی سوال بھی خود بنا کر حل کرائیں +

## سوالات نمبر 25

1 انجمن ہائے امداد باہمی گورنمنٹ نے کس غرض سے قائم کی ہیں ؟
2 انجمن ہائے امداد باہمی کے قائم کرنے سے ملک کو کیا فائدہ پہنچا ہے ؟
3 انجمن ہائے امداد باہمی کیا کیا کام کرتی ہیں ؟
4 انجمن ہائے امداد باہمی کس طرح قائم کی جاتی ہیں ؟
5 انجمن اتحاد باہمی کی کے مجلسیں ہوتی ہیں اور اُن کے نام کیا ہیں ؟
6 مجلس عام اور مجلس منتظمہ کے فرائض بیان کرو +
مجلس عام اور مجلس منتظمہ میں کون کون عہدہ دار ہوتے ہیں ؟

8 سکرٹری اور خزانچی کے فرائض بیان کرو۔

9 انجمن کے ہر ممبر کو کم از کم کتنے کا حصّہ خریدنا پڑتا ہے؟

10 جو سرمایہ کوئی اتحادی انجمن جمع کرتی ہے۔ وہ کن کاموں میں صرف ہوتا ہے؟

11 انجمن ہائے امداد باہمی اپنا منافع کس طرح تقسیم کرتی ہیں؟

12 سرمایۂ محفوظ کسے کہتے ہیں؟

13 اگر کسی اتحادی انجمن کو روپیہ قرض لینا ہوتا ہے۔ تو وہ کہاں سے لیتی ہے؟

14 مدرسوں میں جو اتحادی انجمنیں قائم کی گئی ہیں۔ اُس کی فیس کیا ہے؟ اور اس میں کس ڈیپارٹمنٹ کے طلبا شامل ہو سکتے ہیں؟

15 مدرسوں کی اتحادی انجمنیں کیا کام کرتی ہیں۔ اور اُن کا کیا فائدہ ہے؟

16 رجسٹر روئداد میں کیا کارروائی درج کی جاتی ہے؟

17 رجسٹر ممبران کا ایک خاکہ کھینچ کر دکھاؤ۔

18 رجسٹر حیثیت میں کیا کیا باتیں کس ممبر کے متعلق درج کی جاتی ہیں؟

19 روکڑ بہی اور کھاتہ بہی سے کیا مراد ہے؟

20 رجسٹر حصّہ بندی میں کیا اندراج ہوتے ہیں؟
21 رجسٹر قسط بندی سے کیا مراد ہے؟
22 پاس بُک کس رجسٹر کا نام ہے؟
23 رجسٹر تمسکات سے کیا مطلب ہے؟
24 سوائے نقدی کے لین دین کے انجمن ہائے امداد باہمی اور کس قسم کا لین دین کرتی ہیں؟
25 انجمن ہائے امداد باہمی کے متعلق سوالات کن قاعدوں سے حل ہوتے ہیں؟

# متفرق سوالات نمبر 26

1 بتاؤ 3 تولے سونے میں کتنی رتیاں سونا ہوگا؟ جواب زبانی دو +
2 13 سال 6 مہینوں کے مہینے بتاؤ۔ اور جواب زبانی دو +
3 میں نے 4 گروس قلم 15 روپے 4 آنے کو خریدے۔ بتاؤ۔ مجھے ایک قلم کتنی پائیوں کو پڑا؟
4 ایک کتاب کے 224 صفحے ہیں۔ اگر ایک تختے میں 32 صفحے نکلیں۔ تو بتاؤ۔ ایسی 10000 کتابیں چھاپنے میں کتنا کاغذ لگیگا؟

5 اگر ایک پاجامے میں 2 گز 2 گرہ کپڑا لگتا ہو۔تو بتاؤ۔ ایسے ۱۵ پاجاموں میں کتنا کپڑا لگیگا؟ (سوال زبانی حل کرو)+

6 اگر کسی کمرے کا فرش 12 فٹ لمبا اور ۱۵ فٹ چوڑا ہو۔تو اُس کا رقبہ مربع گزوں اور مربع فٹوں میں دریافت کرو+

7 اگر ایک مرلہ زمین کی قیمت 5 8 روپے ہو۔تو ایک کنال زمین کی قیمت زبانی دریافت کرو+

8 26 روپے 12 آنے 7 پائی اور 21 روپے 14 آنے ۱۵ پائی کا فرق دریافت کرو+

9 اگر مٹر 3 آنے سیر بکتے ہوں۔تو بتاؤ۔ 7 سیر مٹر کتنے میں آئینگے؟ (زبانی)+

10 اب ج د ایک چوکونے میں گیہوں بوئے ہوئے ہیں۔اس کھیت کے طول کے ضلعے 75 کرم اور 56 کرم ہیں۔اور عرض کے ضلعے 35 کرم اور 21 کرم ہیں۔کھیت کا رقبہ قدمی پیمائش کے قاعدے سے کنال اور مرلوں میں دریافت کرو۔اور نیز جو پیداوار اُس میں موجود ہے۔ اُس کی قیمت ۱۵ روپے فی کنال کے حساب دریافت کرو+

11 6/30 روپے کا سود 4 ماہ کے لئے ایک پیسہ

فی روپیہ ماہوار شرح سے دریافت کرو +

12 2175 روپے کا سود ایک سال 6 ماہ کے لئے ۱۰ آنے سینکڑا ماہوار شرح سے دیسی طریق سے دریافت کرو +

13 (زبانی) ایک بڑھئی 7 آنے 6 پائی روز کماتا ہے- بتاؤ- وہ مارچ کے مہینے میں کتنے روپے کمائیگا؟

14 بتاؤ 147 روپے ۱۰ آنے 6 پائی کس قدر کم ہیں ۱۰۰ روپے 6 آنے 3 پائی سے ؟

15 (زبانی) اگر 15 سیر آلو ایک روپے 4 آنے میں آتے ہوں - تو بتاؤ- ایک آنے کے کس قدر آلو آئینگے ؟

16 685 روپے کا سود 3 مہینے 12 دن کے لئے 4 پائی فی روپیہ ماہوار کے حساب دیسی طریق سے دریافت کرو +

17 (زبانی) ایک روپے کا $3\frac{1}{2}$ گز کپڑا آتا ہے- $10\frac{1}{2}$ گرہ کپڑے کی قیمت بتاؤ +

18 3460 گرہوں کو گزوں میں تحویل کرو +

19 2545 روپے 12 آنے کا سود 3 پیسے فی روپیہ ماہوار شرح سے 2 ماہ کے لئے دریافت کرو +

20 سونے کے ایک زیور کا وزن 5 تولے 3 ماشے 4 رتی ہے- بتاؤ- ایسے ۱۰ زیوروں کا وزن

رتیوں میں کس قدر ہوگا ؟

21 4000 سکنڈ کے ہفتے۔ دن۔ گھنٹے وغیرہ بناؤ +

22 مجھ پر 400 روپے قرض ہیں۔ اس میں سے میں نے 208 روپے 12 آنے 8 پائی ادا کر دئے۔ بتاؤ۔ ابھی کتنا قرض اَور ادا کرنا ہے ؟

23 (زبانی) ہری رام ۱۰۴ روز خرچ کرتا ہے۔ بتاؤ۔ ایک مہینے میں وہ کتنی رقم خرچ کریگا ؟

24 ایک کھیت کے طول کے ضلعے 80 کرم اور 64 کرم ہیں۔ اور عرض کے ضلعے 34 کرم اور 31 کرم۔ اگر اس کھیت میں گھاس جمی ہوئی ہو۔ تو اُس کی کٹائی کا خرچ ایک آنہ فی مرلہ کے حساب دریافت کرو۔ (سوال قدمی پیمائش کے قاعدے سے حل کرو) +

25 رام گوپال نے ایک ساہوکار سے 548 روپے قرض لئے۔ بتاؤ 5 مہینے ۱۵ دن کے بعد 3 پائی فی روپیہ ماہوار کے حساب اُسے کل کس قدر رقم ساہوکار کو ادا کرنی ہوگی ؟ (سوال سود کے دیسی طریقے سے حل کرو) +

26 (زبانی) اگر ایک سیب اڑھائی پیسے کو بکتا ہو۔ تو 64 سیبوں کی قیمت دریافت کرو +

27 اگر ایک گھماؤں زمین کی قیمت 300 روپے ہو۔

تو ایک مرلہ زمین کی قیمت دریافت کرو۔

28 1275 روپے 9 آنے 6 پائی میں کیا جمع کریں۔ کہ پورے دو ہزار روپے ہو جائیں؟

29 (زبانی) میں نے 14 سیر ساگ 3 پیسے فی سیر اور 2 سیر آلو ۲، ۹ فی سیر خریدے۔ بتاؤ میں نے کل کس قدر رقم خرچ کی؟

30 4675 روپے کا کل زر 2 سال 6 ماہ کے لئے 4 روپے فی صدی سال کے حساب دریافت کرو۔

31 تفریق کرو:-

| گز | | گرہ | | اُنگل |
|---|---|---|---|---|
| 2014 | ، | 8 | ، | 1 |
| 186 | ، | 14 | ، | 2 |

32 ہری داس نے 4700 روپے 9 مارچ 1920ء کو قرض لئے۔ بتاؤ 24 اگست 1920ء کو ایک روپیہ 8 آنے سینکڑا ماہوار کے حساب اُسے کس قدر سود دینا پڑیگا؟ سوال سود کے دیسی طریقے سے حل کرو۔

33 (زبانی) ایک شخص ایک مہینے میں 75 روپے کماتا ہے۔ اُس کی 7 دن کی آمدنی بتاؤ۔

34 بتاؤ 20 روپے میں سے 14 روپے 6 آنے 8 پائی

کے دفعہ نکال سکتے ہیں اور کیا باقی بچتی ہے ؟

35 (زبانی) میتھی کا ساگ 3 پیسے سیر بکتا ہے۔ بتاؤ۔ 14 پیسے کا کتنے سیر ساگ ملیگا ؟

36 (زبانی) $5\frac{1}{2}$ سیر کی قیمت 3 روپے ہے $2\frac{3}{4}$ چھٹانک کی قیمت دریافت کرو۔

37 ایک چوکونے کھیت کے اضلاع وسطی 108 اور 75 کرم ہیں۔ بتاؤ۔ اُس میں 10 من فی کنال کے حساب کتنا باجرہ پیدا ہوگا۔ اور 5 روپے 8 آنے فی من کے حساب اُس کی کیا قیمت ہوگی ؟ (سوال قدمی پیمائش کے قاعدے سے حل کرو)۔

38 1520 روپے کا مول بیاج 3 سال کے لئے 5 روپے فی صدی فی سال کے حساب دریافت کرو۔

39 ایک میز کی بالائی سطح 6 فٹ لمبی اور 4 فٹ چوڑی ہے۔ بتاؤ۔ ایسی دو درجن میزوں کی اوپر کی سطح کس قدر ہوگی ؟

40 ایک رسالے میں 600 سوار ہیں۔ اگر ہر ایک سوار کو ایک چھٹانک گھی روزانہ ملے۔ تو بتاؤ۔ ایک مہینے میں اُنہیں کتنا گھی ملیگا ؟ (جواب منوں۔ سیروں وغیرہ میں دو)۔

41 4۔ جنوری سے 5۔ مئی ۱۹۲۵ء تک کتنے دن ہوئے۔ (پہلا اور پچھلا دونو دن حساب میں لگاؤ)

42 اگر ایک بکری کی قیمت 4 روپے 8 آنے ہو۔ تو ایک کوڑی بکریوں کی قیمت زبانی دریافت کرو۔

43 اگر کاغذ کے ایک رم کی قیمت 4 روپے 8 آنے ہو۔ تو ایک دستے کی قیمت زبانی دریافت کرو۔

44 305 گز ایک ہاتھ ایک بالشت 2 انگل کو 305 سے ضرب دو۔

45 18 روپے 6 آنے ایک پائی + 10 روپے 2 آنے 4 پائی - 21 روپے 12 آنے 0 پائی - 16 روپے 5 آنے ایک پائی + 47 روپے 9 آنے 3 پائی - 9 روپے 11 آنے 3 پائی کی قیمت دریافت کرو۔

46 (زبانی) میں نے 20 گھڑے 3./ فی گھڑے کے حساب خریدے۔ اگر میں دکاندار کو 5 روپے کا نوٹ دوں۔ تو بتاؤ۔ وہ مجھے کتنی رقم واپس دیگا؟

47 جمع کرو:-

| گھماؤں | کنال | مرلے | سرساہی |
|---|---|---|---|
| 24 | 7 | 15 | 4 |
| 220 | 9 | 8 | 3 |
| 85 | 4 | 7 | 5 |
| 215 | 4 | 12 | 6 |

48 960 روپے 8 آنے کا سود 8 ماہ کے لئے 2 پیسے

